## CERTIFICATE

Certified that Mr Mansur Ahmad Khan S/O Noor Muhammad has carried out research on the Topic "Survey of the Religious articles published in Pakistani Journals" under my supervision anf that his work is original and distinct and his dissertation is worthy of presentation to the University of Sind for award of the degree of Ph.D.

(Dr.Abdl Fateh Muhammad Saghiruddi
Supervisor.
Professor, Department of Islamic C

Prof: Dr. A.F.M. Saghiruddin
M:A: (Persian) M:A: (Arabic) Ph.D:
Department of Comparative Religion &
Islamic Culture, University of Sindh

( )

SURVEY OF THE RELIGIOUS ARTICLES
PUBLISHED IN PAKISTANI JOURNALS.

یعنی

# پاکستانی رسائل میں شائع شدہ دینی مقالات کا جائزہ

## تحقیقی مقالہ

برائے پی۔ایچ۔ڈی۔

زیر نگرانی

جناب ڈاکٹر ابوالفتح محمد صغیر الدین صاحب۔

پروفیسر و صدر شعبہ تقابل ادیان و ثقافت اسلامی

جامعہ سندھ۔ جامشورو

(از)

منصور احمد خان۔ (ایم۔ اے۔)

# فہرست مضامین

# پیش لفظ

اللہ تعالیٰ کا بے انتہا شکر ہے کہ اپنی طویل محنت کا ثمر پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔

اس کام کے سلسلے میں یہ عرض کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ جو لوگ میدان تحقیق کی مشکلات سے آگاہ ہیں انھیں بخوبی اس کا احساس ہے کہ جب کوئی شخص کسی موضوع یا مسئلہ پر تحقیق کرنا چاہتا ہے تو اس کو پہلے ہی قدم پر یہ معلوم کرنے کی ضرورت محسوس ہوتی ہے کہ اس موضوع پر مواد کہاں سے دستیاب ہوگا۔ اخبارات و رسائل کے لئے مقالات لکھنے والے یا اعلیٰ علمی مقالات پر کام کرنے والے حضرات طویل جد و جہد کے بعد اپنے مقالات کے لیے مستند مواد تک پہنچنے کے قابل ہوتے ہیں۔ اس طرح اصل کام شروع کرنے سے پہلے مہینوں تک ماخذ کی جستجو میں وقت صرف ہو جاتا ہے اور چونکہ بے شمار کتابیں لکھی جا چکی ہیں اور لکھی جا رہی ہیں نیز بے شمار مقالات مختلف جرائد و مجلات میں شائع ہو چکے ہیں اس لیے یہ معلوم نہیں ہو پاتا کہ کسی موضوع پر مقالہ لکھنے کے لیے کون کون سی کتابوں کی طرف رجوع کیا جائے یا یہ کہ اس موضوع پر مقالات کہاں کہاں شائع ہوتے ہیں۔ کتابوں کے متعلق تو معاملہ قدرے سہل ہوتا ہے کیونکہ

ناشرین اور پبلشرز وغیرہ کی طرف سے شائع ہونے والی فہرستیں اس مشکل کو قدرے آسان کر دیتی ہیں لیکن مقالات کا معاملہ ذرا مختلف ہے کیونکہ اس قسم کی فہرست کا رواج نہیں ہے گو اس سلسلہ میں کچھ کام شروع ہو گیا ہے۔

مختصر یہ کہ اس بات کی ضرورت تھی کہ جرائد میں شائع ہونے والے مقالات کی فہرست یکجا موجود ہو، تاکہ تحقیق کے میدان میں قدم رکھنے والوں کو آسانی کے ساتھ یہ معلوم ہو سکے کہ زیر بحث مسئلہ پر کن کن محققین کے مقالات کن کن جرائد میں شائع ہو چکے ہیں۔ اس طرح تمام جرائد کی تلاش اور ان کی ورق گردانی میں قیمتی وقت ضائع نہ ہو۔

اسی ضرورت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے میرے نگران ڈاکٹر ابوالفتح محمد صغیر الدین صاحب پروفیسر و سابق صدر شعبہ تقابل ادیان و ثقافت اسلامی جامعہ سندھ نے مجلات و جرائد میں دینی موضوعات پر شائع ہونے والے مقالات کی فہرست تیار کرنے کے کام پر مجھے آمادہ کیا گو یہ کام بڑا ہی محنت طلب اور صبر آزما تھا۔ لیکن ڈاکٹر صاحب موصوف نے ہر ممکن تعاون کا یقین دلا کر میری ہمت افزائی فرمائی اور ان کی کوششوں سے

جامعہ سندھ کی انتظامیہ نے ۱۹۸۲ء میں پی ایچ ڈی کے لیے اس موضوع پر کام کرنے کی اجازت دے دی اور میرا پی ایچ ڈی میں رجسٹریشن ہو گیا۔ جس کے لیے میں ڈاکٹر صاحب موصوف اور جامعہ سندھ کی انتظامیہ کا تہ دل سے شکر گزار رہوں گا۔ میں ان جرائد کے منتظمین کا بھی شکر گزار ہوں جنھوں نے تعاون کا ہاتھ بڑھایا گو بعض جرائد کے عدم تعاون کی وجہ سے مشکلات بھی پیش آئیں لیکن ان کو اس لئے معذور سمجھتے ہیں کہ خود ان کے پاس بھی مکمل ریکارڈ موجود نہیں تھا یا اس لئے بھی کہ ہر کام کرنے والے کو مشکوک نظروں سے دیکھنے کا یہاں عام رواج ہے۔

اب اس مینیفسٹ کے متعلق چند معروضات درج ذیل ہیں۔

۱۔ قیام پاکستان کے بعد دینی رسائل میں دینی موضوعات پر بےشمار مقالات شائع ہوئے ہیں اور جب بھی پاکستان میں دینی مسائل پیدا ہوئے ان دینی جرائد نے مثبت کردار ادا کرتے ہوئے پاکستان کا قبلہ درست رکھنے کے لیے علمی جہاد کیا۔ اسی لئے میں نے دینی جرائد میں شائع ہونے والے تقریباً پانچ ہزار مقالات کی فہرست کی تیاری کے ساتھ ساتھ ان چند دینی مسائل کا تجزیہ بھی نمونہ کے طور پر پیش

کیا ہے جو کل پاکستان سطح پر پیدا ہوئے تاکہ یہ معلوم ہو سکے کہ ان دینی جرائد نے ان مسائل میں کیا موقف اختیار کیا

۲۔ پاکستان کے جن دینی جرائد کے مقالات شامل کیے گئے ہیں ان کے نام یہ ہیں:-

(۱) بیّنات
(۲) البلاغ
(۳) الرحیم
(۴) ترجمان القرآن
(۵) فکر و نظر
(۶) الحق
(۷) الولی
(۸) المعارف
(۹) چراغ راہ
(۱۰) فاران
(۱۱) سیّارہ ڈائجسٹ

۳۔ مقالات حروف تہجی کے لحاظ سے اس طرح ترتیب دیئے
گئے ہیں کہ پہلے تو مقالہ کا عنوان پھر مقالہ نگار کا نام
اس کے بعد رسالہ کا نام مع ماہ و سال ذکر کیا گیا ہے

۴۔ ارادہ تھا کہ ان رسالوں کی اجمالی تاریخ بھی ذکر کر دوں
لیکن یہ ممکن نہ ہو سکا اس لئے کہ بیشتر رسالوں کے دفاتر سے
تعاون حاصل نہ ہو سکا

۵۔ میں نے کوشش تو کی ہے کہ مذکورہ بالا جرائد میں ۱۹۸۲ء تک
شائع ہونے والے تمام مقالات کا احاطہ کر لیا جائے چنانچہ
اس غرض سے مختلف کتب خانوں سے ان رسائل کی پرانی فائلیں
حاصل کیں نیز ان رسائل کے دفاتر کے چکر بھی لگائے
لیکن بیشتر حالات میں وہاں سے بھی مکمل فائلیں نہیں مل سکیں
ان وجوہ کی بناء پر یہ تو دعویٰ نہیں کر سکتا کہ تمام مضامین کا
احاطہ کر لیا گیا ہے لیکن اتنا یقین سے ساتھ تو کہہ سکتا ہوں کہ
بجا طور پر ۹۵ فیصد مقالات کا ذکر آگیا ہے

٦۔ جب سے ان رسالوں کے مقالات شامل کیے گئے ہیں ان کی تفصیل کچھ اس طرح ہے:۔

(۱) بیّنات اکتوبر سنہ ۱۹۶۲ء سے دسمبر سنہ ۱۹۷۷ء
(۲) البلاغ اپریل سنہ ۱۹۶۷ء "
(۳) الرحیم جون سنہ ۱۹۶۳ء "
(۴) ترجمان القرآن اپریل سنہ ۱۹۴۸ء "
(۵) فکر و نظر جولائی سنہ ۱۹۶۳ء "
(۶) الحق جون سنہ ۱۹۶۷ء "
(۷) الولی اپریل سنہ ۱۹۶۳ء "
(۸) المعارف جنوری سنہ ۱۹۶۸ء "
(۹) چراغ راہ جون سنہ ۱۹۵۸ء
(۱۰) فاران فروری سنہ ۱۹۶۳ء
(۱۱) سیارہ ڈائجسٹ قرآن نمبر، رسول نمبر

۷۔ اس پیشکش کے ذریعے اب یہ سہولت حاصل ہو جائے گی کہ تحقیق کرنے والوں کو شائع شدہ مقالات کے عنوانات،

مقالہ نگار اور رسائل کے نام مع سال وماہ ایک جگہ مل جائیں گے
اور اس کی مدد سے ان رسائل تک جلد از جلد رسائی ممکن
ہو جائے گی۔
میں نے اس کو زیادہ سے زیادہ مفید اور کارآمد بنانے کی پوری
کوشش کی ہے۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ میرے اس کام کو شرف
قبولیت بخشے آمین

منصور احمد خان

# ان دینی مسائل کا

# تجزیہ جو

# پاکستان

# میں

# پیدا ہوئے

# ( رویت ھلال )

ماہنامہ۔ بینات شوال المکرم ۱۳۸۳ھ مطابق فروری سنہ ۱۹۶۶ء میں
بصائر و عبر میں مولانا محمد یوسف صاحب بنوری رحمہ مرحوم اور مفتی محمد شفیع صاحب مرحوم کا
مشترکہ بیان شائع ہوا کہ رویت ھلال کے متعلق شریعت کا نظام بالکل فطری
مکمل اور پوری طرح قابل اعتماد ہے قمری نظام جو مشاہدہ اور رویت بصری
پر مبنی ہے اسکا حسابی نظام شمسی نظام سے بدرجہا زیادہ باعث یقین
اور وجہ طمانینت ہے جو محض عقلی حساب اور یادداشت پر قائم ہے۔ حساب اگرچہ
تقریبی طور پر یقینی ہے لیکن محض عقلی اور علمی ہے اور مشاہدہ و رویت کا درجہ
یقیناً عقلی اور فکری نتائج سے زیادہ قطعی اور قابل اعتماد و اطمینان ہے۔ اسی لئے
اور اسکے علاوہ متعدد وجوہ سے شریعت اسلامی نے عبادات حج و روزہ کا مدار
ھلال کی رویت پر رکھا ہے۔ قرآن کریم و حدیث کی نصوص شرعیہ سے فقہائے
امت محمدیہ نے رویت ہلال کیلئے مکمل نظام اور قانون مرتب کیا ہے
اور رویت کے شرعی طریقوں پر عمل کرے تو عبادات کی تنظیم اور انکے اوقات
کے صحیح تعیین میں اختلاف و انتشار پیدا نہیں ہوسکتا۔ اس سال ہلال
عید کے بارے میں اختلاف و اضطراب پیش آیا اسکی وجہ یہی تھی کہ اس کے معاملہ
میں شرعی دستور العمل کو نظر انداز کر دیا گیا تھا اس کے نتیجہ میں قوم کو مذہبی

معاملات کے متعلق حکومت کے رویہ پر مزید بداعتمادی پیدا ہوئی۔ اور حکومت کو اس فرد گذاشت کیلئے سجدۂ سہو کرنا پڑا۔

رویت ھلال کے شرعی ثبوت کیلئے فقہائے امت اسلامیہ نے جو اصول بیان فرمائے ہیں ان کا خلاصہ یہ ہے۔

(۱) رویت ھلال کی شہادت علماء کے سامنے آئے اور وہ اسکے رد و قبول کا فیصلہ کریں۔

(۲) شاہد اگر خود علماء تک نہ پہنچ سکیں تو ہر شاہد اپنے شہادت کے دو گواہ بنائے اور پھر یہ گواہ علماء کے سامنے اس شہادت پر گواہی دیں۔

(۳) اگر کسی جگہ علماء اور قاضیوں کے سامنے شرعی شہادت پیش ہو جائے تو دوسرے علاقہ میں اس عالم یا قاضی کی سربمہر تحریر پر دو شاہد اپنی شہادت پیش کریں۔ ان تین طریقوں کے علاوہ ایک چوتھی صورت "استفاضہ خبر" (خبر کی شہرت اور تواتر) کی بھی ہے وہ یہ کہ ملک کے مختلف علاقوں سے عام اطلاعات ملیں اور انکے خبروں سے رویت کا ایک گونہ یقین ہو جائے۔

اسی سلسلے میں مولانا مفتی محمد شفیع اور مولانا محمد یوسف بنوریؒ کا مشترکہ بیان شرعی نقطہ نگاہ سے رویت ھلال شائع ہوا جو درج ذیل ہے۔

امسال عید کے موقع پر رویت ھلال کمیٹی اور اس کے فیصلے کے سرکاری

اعلان سے جو انتشار اضطراب ملک کے مسلمانوں میں پیدا ہوا شکر ہے کہ اس کا احساس فرما کر صدر محترم نے تحقیقات کا حکم دیا اور وزیر داخلہ کی طرف سے معذرت کا اعلان کیا کہ رویت ہلال کمیٹی اور اس کے نظام کار میں شرعی حیثیت سے خامیاں دور کرنا ضروری ہے۔ عیدین تہوار لیکن عبادات بھی ہیں۔ جن میں شریعت کے مطابق عمل کرنا ضروری ہے رسول ص کے ارشادات سے یہ واضح طور پر ثابت ہے کہ رمضان یا عید کیلئے چاند کا وجود ہونا کافی نہیں۔ بلکہ شہود ضروری ہے چاند کو لوگ اپنی نگاہوں سے دیکھ سکیں اس لیے شریعت میں ہلال کا مدار رویت پر رکھا ہے حسابات پر نہیں۔ مطلع صاف ہونے کی صورت میں چند اشخاص کی شہادت شرعاً قابل قبول نہیں ہو گی۔ جب تک بڑی جماعت مسلمانوں کی نہ دیکھیں اگر مطلع صاف نہ ہو تو رمضان کیلئے ایک ثقہ اور عید کیلئے دو ثقہ مسلمانوں کا اعتبار کیا جا سکتا ہے۔ حکومت کیلئے ایسی شہادتوں کا اعتبار کر کے ملک میں اعلان کرنے کیلئے تین صورتوں میں سے کسی ایک کا ہونا ضروری ہے۔

(۱) شہادت علی الرویۃ یہ ہے کہ ایسے عالم یا جماعت علماء کے سامنے شہادت دینے والے بذات خود پیش ہوں۔ جنکے احکام شرعیہ فقہیہ اور اسلام کے ضابطہ شہادت میں مہارت پر پورے ملک میں اعتماد و یقین کیا جاتا ہو۔ اور یہ عالم یا علماء متفقہ طور پر اس شہادت کو قبول کرنے کا فیصلہ کریں۔

(۲) شہادت علی شہادت الرؤیتہ یہ ہے کہ اگر گواہ خود حاضر نہیں ہوتے یا نہیں ہو سکتے تو ہر ایک کی گواہی پر دو گواہ ہوں اور وہ گواہ خود حاضر ہو کر یہ شہادت دیں کہ ہمارے سامنے فلاں شخص نے بیان کیا ہے میں نے فلاں جگہ پر چاند دیکھا ہے۔

(۳) شہادت علی القضا یہ ہے کہ جس مقام پر چاند دیکھا گیا اگر وہاں حکومت کی طرف سے ذیلی کمیٹی قائم ہے اور اسمیں ایسے علما موجود ہیں جنکے فتوای پر علما اور عوام اعتماد کرتے ہیں چاند دیکھنے والے انکے پاس پہنچکر اپنی عینی شہادت پیش کریں اور علما انکی شہادت قبول کریں تو ان علما کا فیصلہ اس علاقے کیلئے کافی ہے۔ جس میں شہادت پیش ہوئی۔ مگر پورے ملک میں اس کے اعلان کیلئے ضروری ہے کہ حکومت کی نامزد کردہ مرکزی رویت ھلال کمیٹی کے ان علما کا فیصلہ بہ شرائط ذیل پیش ہو۔

یہ سب علما یا ان کا امیر یہ تحریر کریں کہ فلاں دن فلاں وقت ہمارے سامنے دو یا زائد شاہدوں نے بچشم خود چاند دیکھنے کی گواہی دی ہے اور ہمارے نزدیک یہ گواہ ثقہ اور قابل اعتماد ہیں اس لئے ان کی شہادت پر چاند ہونے کا فیصلہ دیدیا۔ یہ تحریر دو گواہوں کے سامنے سر بمہر کی جائے اور یہ گواہ یہ تحریر لیکر مرکزی کمیٹی کے علما کے سامنے اپنی اس شہادت

کے ساتھ پیش کریں۔ کہ فلاں علمانے یہ تحریر ہمارے سامنے لکھی ہے مرکزی
کمیٹی کے نزدیک اگران علما کا فیصلہ شرعی قواعد کے مطابق ہے تو یہ کمیٹی پورے
ملک میں مرکزی حکومت کے دئے ہوئے اختیارات کے ماتحت اعلان کر سکتی ہے
اور یہ اعلان سب مسلمانوں کیلئے واجب القبول ہوگا۔ وہ بھی اس شرط کے ساتھ کہ یہ اعلان
عام خبروں کی طرح نہ کیا جائے بلکہ مرکزی ھلال کمیٹی کے سرکردہ کوئی عالم
خود ریڈیو پر اس امر کا اعلان کریں کہ ہمارے پاس علی الرؤیتہ یا شہادت
علی شہادۃ الرؤیتہ یا شہادت علی القضاء کی تین صورتوں میں سے فلاں صورت
پیش ہوئی ہم نے تحقیقات ہونے کے بعد اس پر چاند ہونے کا فیصلہ کیا اور
مرکزی حکومت کے دئے ہوئے اختیارات کی بنا پر ہم یہ اعلان پورے
پاکستان کیلئے کر رہے ہیں۔ شہادت علی القضا کو آسان کرنے کیلئے حکومت
ہر شہر میں ذیلی کمیٹیاں قائم کرے اور ان میں سے ہر کمیٹی میں ایسے مستند
علما کو لیا جائے جو شرعی ضابطہ شہادت کا تجربہ رکھتے ہوں۔ اور انکو
فیصلہ کرنے کا اختیار دیا جائے یہ ذیلی کمیٹیاں شہادت لیکر فیصلہ کردیتی ہیں
تو فیصلہ شہادت کی بنیاد پر ہو چکا۔ اب صرف اعلان کا کام باقی ہے۔ ذیلی کمیٹی کا
کوئی ذمہ دار فرد مرکزی کمیٹی کو فون پر محتاط طور پر جس میں مداخلت کا خطرہ
نہ ہو اپنے فیصلہ کی اطلاع دے دے۔ اور مرکزی کمیٹی اس طرح نشر کرے

کرے کہ مرکزی کمیٹی کے سامنے اگرچہ کوئی شہادت نہیں آئی بلکہ فلاں ذیلی کمیٹی نے جس میں فلاں فلاں علماء شریک ہیں۔ کی شہادت کی بنیاد پر فیصلہ کیا ہے ہم اس فیصلے پر اعتماد کرکے اعلان کر رہے ہیں اس صورت میں مرکزی کمیٹی کا یہ اعلان ٹیلیفون سے آئی ہوئی اطلاع پر درست ہو سکتا ہے۔

پھر ماہنامہ بینات - رمضان المبارک و شوال مکرم ۱۳۸۸ھ مطابق جنوری ۱۹۶۹ء کے شمارے میں مولانا محمد یوسف جامعہ رشیدیہ ساہیوال نے رویت ہلال کے مسئلہ کے عنوان سے مولانا محمد جعفر پھلواری کا مضمون جو کہ اپریل ۱۹۶۷ء ثقافت میں چھپا تھا اسے ابتدائی تعارفی نوٹ کے اضافہ کے ساتھ ادارہ ثقافت اسلامیہ کلب روڈ لاہور نے کتابچہ کی شکل میں رویت ہلال کے نام سے شائع کیا موصوف کے اس کتابچہ کا موضوع یہ ہے کہ رویت ہلال کا حکم فن فلکیات پر اعتماد کرنے سے بھی پورا ہو سکتا ہے۔ رسول ؐ کی حدیث "کہ چاند کو دیکھ کر روزہ رکھو اور چاند کو دیکھ کر افطار کرو۔ (عید کرو) اگر مطلع غبار آلودہ ہو تو اندازہ کر لو اس کے متعلق موصوف کا خیال ہے کہ یہاں اگر رویت کے معنیٰ کی وضاحت ہو جائے تو مسئلہ بڑی حد تک صاف ہو سکتا ہے اس میں شک نہیں کہ رویت کے حقیقی معنیٰ چشم سر سے دیکھنے کے ہیں۔ لیکن دوسرے مجازی معنیٰ علم ہو جانا ہے۔ چنانچہ کوئی چالیس جگہ قرآن شریف میں حقیقی معنیٰ کے علاوہ مجازی معنیٰ میں استعمال ہوا ہے اس لئے موصوف کے نزدیک رویت ہلال کو چشم سر کے ساتھ مخصوص کر دینے کی کوئی معقول وجہ معلوم نہیں ہوتی بلکہ انکے نزدیک ماہرین فن فلکیات پر بھی اعتماد کر کے اپنا ایمان محفوظ رکھ سکتے ہیں۔ اس نظریہ کے بارے میں

مولانا محمد یوسف ساہیوال کہتے ہیں کہ یہ نظریہ معقول نہیں ہے کیونکہ رویت ہلال ۔ حضرت عمر رض، حضرت علی رض، ابن مسعود رض، عائشہ رض، ابوہریرہ رض، جابر رض بن عبد اللہ رض، براء بن عازب رض، حذیفہ بن الیمان رض، سمرۃ بن جندب رض، ابوبکرہ رض، طلق بن علی رض، عبد اللہ ابن عباس رض، عبد اللہ ابن عمر رض، رافع بن خدیج رض وغیرھم صحابہ کرام (رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین، ) کی روایت سے حدیث کی مستند مجموعوں میں موجود ہیں ۔ جنہیں اس مسئلہ میں کسی صحیح نتیجہ پر پہنچنے کیلئے پیش نظر رکھنا ضروری تھا ۔ مگر موصوف نے اپنے خاص مقصد کا پردہ رکھنے کیلئے ان سب سے استفادہ کی ضرورت نہ سمجھی ۔ صرف ایک روایت جس کے آخری جملے میں قدرے اجمال پایا جاتا ہے نقل کر کے فوراً لغت کا رخ کر لیا ۔ حالانکہ مندرجہ بالا صحابہ کرام کی مستند احادیث سے انکے نظریہ کی نفی ہوتی ہے ۔

اس کی دوسری قسط جو کہ بینات کے شوال المکرم ۱۳۸۸ھ جنوری ۱۹۶۹ء میں شائع ہوئی اس میں مولانا محمد یوسف ساہیوال نے احادیث سے ثابت کیا ہے کہ کسی جگہ بھی رویت کے معنی اعلم ہو جاتا نہیں ۔

نیز مولانا محمد تقی عثمانی ماہنامہ البلاغ بابت جنوری ۱۹۷۴ء کے شمارے کے اداریہ میں فرماتے ہیں کہ ہماری نظر میں اس سال عید کے موقع پر رویت ہلال کے مسئلہ پر جو شدید خلفشار رونما ہوا اس کا اصل سبب یہ ہے کہ دینی

معاملات میں حکومت نے اپنی پوزیشن واضح طور پر متعین نہیں کی۔ کبھی حکومت کی طرف سے مذہبی امور میں عدم مداخلت کا جواز پیش کیا جاتا ہے۔ کبھی یہ دعویٰ کیا جاتا ہے کہ اسلامی حکومت ہونے کی حیثیت سے ان امور کے انتظام کا اختیار حکومت کو ہے اس متضاد حکمت عملی کا نتیجہ ہے کہ نہ تو حکومت اس قسم کے مذہبی امور کا باقاعدہ شریعت کے اصول کے مطابق انتظام کرتی ہے اور نہ ہی کلی طور پر بے دخل رہتی ہے، بلکہ منظم پروگرام کے بغیر وقت پر جو سمجھ میں آتا ہے کر گزرتی ہے۔ کیونکہ اس قسم کے اقدام بسا اوقات شرعی قواعد وضوابط کے مطابق نہیں ہوتے اس لئے علماء اسکی مخالفت پر مجبور ہو جاتے ہیں۔

حکومت کیلئے سلامتی کا یہی راستہ ہے کہ ہر شہر کے مستند اور معتمد علماء پر مشتمل اپنی نگرانی میں رویت ہلال کمیٹیاں قائم کر دے۔ جنہیں انتظامیہ خاص طور پر وزارت اطلاعات کا پورا تعاون حاصل ہو۔ ان کمیٹیوں کا مفصل طریق کار علماء کی یادداشت میں موجود ہے۔ جو کہ ۲۵ سال پہلے اس قسم کے واقعہ پر چار ممتاز علماء (۱) مفتی محمد شفیع صاحب۔ (۲) ظفر احمد عثمانی (۳) مولانا محمد یوسف بنوری (۴) مولانا رشید احمد نے حکومت کو رویت ہلال کے طریق کار کے بارے میں ارسال کی تھی۔

روزنامہ نوائے وقت لاہور ۱۶/ جنوری ۱۹۷۴ء کے ادارتی نوٹ میں (قمری کیلنڈر کی ضرورت) کے عنوان کے تحت مشورہ دیا گیا کہ اسلامی تقریبات ساری دنیا میں ایک ہی دن منائی جائیں اور یہ کہ اس مسئلہ میں مکہ معظمہ کے اوقات کو معیار قرار دیکر تمام عالم اسلام کو اسکی پیروی کرنی چاہیئے اور اس کے مطابق قمری کیلنڈر تیار کیا جائے۔

مولانا فیض احمد مدیر ماہنامہ بینات قاسم العلوم ملتان نے اپریل ۱۹۷۴ء کے شمارے میں مندرجہ بالا مشورے پر تنقید کرتے ہوئے فرمایا کہ اسلام دین فطرت ہے اس کا طریقہ امتیاز یہ ہے کہ اسلام نے دینی احکام میں ہمیشہ عوام کی سہولت کو پیش نظر رکھا ہے۔ اس اصول کے تحت نماز، روزہ، قربانی، زکوٰۃ۔ جیسے احکام کو ہر مقام کے فطری اور طبعی اوقات سے وابستہ کیا ہے۔ ہر طبقہ اور زمین کے ہر خطہ کا مسلمان اپنے یہاں کے مقامی اوقات کو خوب پہچانتا ہے، روزانہ طلوع و غروب شمس کا مشاہدہ کرتا ہے۔ تعلیم یافتہ اور ان پڑھ میاں وی طور پر وقت کی پہچان رکھتے ہیں۔ اور عبادات و تقریبات انجام دینے میں کوئی دشواری محسوس نہیں کرتے مقامی اوقات پر چلنے میں نہ کسی علم کی ضرورت ہے نہ ہی موجودہ ذرائع ابلاغ ریڈیو، ٹیلی ویژن و ٹیلیفون کی حاجت۔ الغرض عوام کی سہولت کے پیش نظر اسلام نے عبادات و تقریبات کی بنیاد کسی طے شدہ شمسی یا قمری کیلنڈر پر

نہیں رکھی۔ بلکہ اپنے مقامی اوقات میں سرانجام دینے کا حکم دیا ہے۔ محدثین کرام اور شراح حدیث نے زور دار الفاظ میں لکھا ہے کہ چاند کے بارے میں ماہرین نجوم اور ماہرین فلکیات کی تحقیق معتبر نہیں اور اسپر متقدمین اہل سنت کا اجماع ہے۔ روافض اور ابن شریح (شافعی) ماہرین فلکیات کے قول کو حجت مانتے ہیں لیکن شراح حدیث نے ان کے قول کو قرآن و حدیث کے دلائل کی روشنی میں مردود اور اجماع امت کے خلاف قرار دیا ہے۔

آجکل کہا جاتا ہے کہ سارے عالم اسلام کے مسلمانوں کو عبادات اور دینی تقریبات مکہ معظمہ کے مطابق سرانجام دینی چاہئے حالانکہ سب جانتے ہیں کہ زمین کے ہر خطہ میں طلوع اور غروب آفتاب کے اوقات مختلف ہیں، جبکہ مکہ معظمہ میں طلوع کا وقت ہوتا ہے اسی وقت دوسرے دور کے ممالک میں غروب کا وقت ہوتا ہے اس سے قریب کے ممالک میں زوال کا وقت ہوتا ہے اور بعض ممالک میں نصف لیل کا وقت ہوتا ہے جبکہ مکہ معظمہ میں سحری کا وقت ہوتا ہے پاکستان میں سورج نکل چکا ہوتا ہے جب وہاں افطار کا وقت ہوتا ہے تو پاکستان میں عشا کا وقت ہوتا ہے۔ حالانکہ سعودی عرب سے پاکستان زیادہ دور نہیں ہے۔ دنیا کے تمام کام اپنے اوقات کے مطابق کرتے ہیں صرف عید کیلئے گنجائش نکالنا ہی ضروری خیال کیا جاتا ہے۔

ایک مقالہ بیروت کے مجلّے۔ الفکر الاسلامیہ۔ جمادی الاول ۱۳۹۳ھ
کے شمارے میں الشھور العربیۃ وضرورۃ اعتماد الحساب الفلکی فی تحدید ھا
کے عنوان شائع ہوا تھا۔ جس کا ترجمہ ڈاکٹر محمد خالد مسعود نے ماھنامہ
فکر و نظر جولائی سنہ ۱۹۷۴ء میں قمری مہینے اور فلکیاتی حساب" کے عنوان سے کیا
اس ضمن میں الجزائر میں الملتقی السابع للتعرف علی الفکر الاسلامی
منعقدہ ۱۰ تا ۲۰ جولائی سنہ ۱۹۷۲ میں الجزائر کے وزیر تعلیم نے تاریخ اسلام میں سائنس
اور مذھب میں جو قریبی روابط رہا ہے اسکی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ جہاں تک
مسلمانوں کی نمازوں کے اوقات معلوم کرنے کی ضرورت پیش آئی تو گھڑی
ایجاد ہوئی۔ آج روزے اور عید کیلئے ہم سائنس کی ایجاد سے فائدہ اٹھائیں
تو یہ اسلام کے اصول کے عین مطابق ہوگا۔ سائنس اور مذھب میں تضاد
نہیں۔ انہوں نے کہا کہ مطلع ابر آلود ہونے یا کسی اور وجہ سے چاند دیکھنا ممکن نہ ہو
اور حساب کی رُو سے افق پر چاند موجود ہو تو اسکو تسلیم کر لینا چاہیئے۔ آنکھ
سے دیکھنے پر اصرار نہ ہونا چاہیئے۔ اسی سلسلہ میں میں مسلم وزراء اوقاف
کی کانفرنس ہوئی جس میں وہ اس فیصلہ پر پہنچے کہ چاند کی گردش کے حساب کو
ماہرین فلکیات پر چھوڑ دیا جائے۔ اور علمی وثوق کے ساتھ جو تقویم وہ تیار
کریں اس پر عمل کیا جائے۔ حال ہی میں انکی تجاویز کو عملی جامہ پہنانے

کیلئے رابطہ العالم الاسلامی نے مارچ ۱۹۷۸ء میں جدہ میں مختلف ماہرین کی کانفرنس بلائی۔ اسمیں جامعہ قاہرہ کے شعبہ علوم فلکیات کے سربراہ ڈاکٹر محمد جمال الدین آفندی کو شرکت کیلئے خصوصی طور پر بلایا گیا۔ کانفرنس میں جو قرار دادیں منظور کی گئیں ان میں دو اس موضوع پر اہم ہیں۔

(۱) توقیت کے بارے میں یہ تجویز ہوا کہ گرینچ کے بجائے عالم اسلامی کیلئے مرکز توقیت مکہ مکرمہ کو قرار دیا جائے۔ کیونکہ یہ عملی طور پر شمالاً جنوباً اور شرقاً غرباً " زمین کے عین وسط میں واقع ہے گرینچ کو مرکز توقیت قرار دینے سے عالم اسلام کو اسٹینڈرڈ ٹائم میں جو تفاوت کی جو دقتیں پیش آتی ہیں اس سے ان کا ازالہ ہو سکے گا اس سلسلہ میں بے حد اہم قرار داد کانفرنس کے فقہی شعبہ کی تھی۔ جس میں عالم اسلام کے چیدہ علما وفقہا شرکت کر رہے تھے۔ اس قرار داد کا متن درج ذیل ہے۔

جب رمضان یا شوال میں کسی اسلامی شہر (ملک) میں شرعی طور پر رویت ثابت ہو جائے اور شرعی حاکم اس کے ثبوت کا فیصلہ دے دے۔ تو دوسرے تمام اسلامی شہروں (ملکوں) میں رمضان میں روزے اور شوال میں روزے کا افطار لازمی ہو جائے۔ یہ (رائے) مذہب اربعہ کے عین مطابق ہے۔ جامعہ ازھر کے کلیۃ الشرعیۃ فلکیات کی مجلس نے بھی ایک فتوے میں

اس کی تصدیق کی کہ اس بات کا شرعی طور پر اور فلکیاتی حساب کی رُو سے امکان موجود ہے کہ اسلامی مہینوں کی پہلی تاریخوں میں تمام اسلامی حکومتوں میں وحدت قائم کردی جائے۔ پاکستان میں رویت ھلال کے مسئلہ پر بات اتنی صاف نہیں ہے جتنی بلاد عربیہ میں معلوم ہوتی ہے۔

رویت ھلال کے مسئلہ پر حنفی مسلک کے اعتبار سے نہایت جامع اور مختصر بحث مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مرحوم کے رسالے رویت ھلال۔ ادارہ معارف کراچی سنہ ۱۳۸۶ھ میں شائع ہوئی۔ رسالہ کا اصل مسودہ سنہ ۱۳۶۰ھ میں لکھا گیا تھا اس عرصہ میں بہت سے نئے مسائل ومباحث سامنے آئے۔ لیکن عام طور پر پاکستانی علما کا مسلک کم وبیش اب تک یہی رہا ہے۔ مفتی صاحب نے وضاحت کرتے ہوئے فرمایا مسئلہ ھلال کے وجود کا نہیں۔ بلکہ رویت کا ہے۔ آلات جدیدہ سے مدد لینے کی اجازت دی ہے۔ لیکن بشرطیکہ اسلامی اصول مجروح نہ ہوں جب مسئلہ چاند کو آنکھوں سے دیکھنے کا ہے۔ وجود ھلال کا نہیں۔ تو آلات کی مدد کس سلسلے میں لی جائیگی۔ مزید براں مفتی صاحب نے وضاحت بھی کردی کہ ریاضی کے حسابات اور آلات رصدیہ کے نتائج یقینی بھی نہیں۔ اگر آلات رصدیہ کے ذریعے قمری مہینوں کی تاریخوں کا تعین بھی ہوجائے اور ابلاغ عامہ کے ذرائع سے ان کا علم بھی عام ہوجائے تو کیا شریعت اسلام کی سہولت اور یکسانیت

پسندی کا تقاضہ نہیں ہوگا کہ آلات جدیدہ سے مدد لیکر توقیت و تقویم میں سائینٹیفک ہمیت پیدا کی جائے ...... مفتی صاحب کا ارشاد ہے کہ ضلع وار ھلال کمیٹیوں کے انعقاد اور مرکزی کمیٹی کا افسر صدر مملکت کا قائم مقام ہو۔ صدر مملکت کے سوا کسی عالم یا افسر کا فیصلہ پورے ملک کیلئے واجب التعمیل نہیں ہوسکتا۔ اسکی دلیل میں انہوں نے فتح الباری شرح بخاری کتاب الصوم کا اقتباس نقل کیا ہے اس سے دو چیزیں سامنے آتی ہیں ایک یہ کہ کسی علاقہ میں سیاسی وحدت قائم ہو تو جغرافیائی حدود کچھ بھی ہوں۔ اس میں وحدت عید و رمضان لازمی ہے۔ دوسرے یہ کہ ایک شہر کی رویت شہادت دوسروں کیلئے لازمی ہے تو معلوم ہوا کہ مسئلہ رویت کا نہیں ظہور ھلال کا ہے۔ کیونکہ رویت لازم ہو تو ہر ایک کیلئے چاند دیکھنا لازمی ہوگا۔ اور اسکی شہادت لزوم رویت کیلئے کافی نہیں۔ ظاہر ہے شہادتِ رویت سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ ھلال موجود ہے اور اسی ثبوت کی بنا پر احکام مرتب ہوتے ہیں اس بحث کے بعد مترجم نے نظام فلکیات پر بحث کی ہے اور ایسی تقویم بنانے پر زور دیا ہے جو اغلاط سے پاک ہو۔

ماھنامہ فکر و نظر ۱۹۷۴ء کے شمارے میں سید صمد حسین رضوی کا ایک مضمون شائع ہوا جس میں وہ فرماتے ہیں کہ میں نے قدیم ہندوؤں اور مسلمانوں ھیئت دانوں کی کتابوں کا اور انکی کاوشوں کا عمیق مطالعہ کیا۔ اور خود بھی مشاہدات تجربات کئے ہیں۔ مزید تحقیق جاری ہے اسی واقفیت کی بنا پہ ہمیشہ رویت ھلال کے حسابات لگاتا رہتا ہوں جو ننانوے فی صد صحیح ثابت ہوئے۔ رویت ھلال کے اختلاف کو ختم کرنے کی تدابیر کے سلسلے میں سب سے اہم بات یہ ہے کہ سب مسلمانان عالم متفقہ طور پر یہ فیصلہ کرنا چاہیئے کہ اسلامی مہینوں کا ابتدا کیلئے رویت ھلال کی شرط ضروری نہیں۔

پھر اس مسئلہ کا حل بہت آسان ہو سکتا ہے یعنی تمام مسلمانان عالم بڑی آسانی سے اس بات متفق ہو سکتے ہیں کہ سعودی عرب کے شاہ فیصل کا جو فیصلہ ہو وہ سب کیلئے قابل قبول ہو خواہ وہ فیصلہ کیسا ہی کیوں نہ ہو۔ یا پھر مہری کیلنڈروں کا طرز پر کوئی متفقہ اسلامی کیلنڈر وضع کیا جا سکتا ہے جسکی پابندی تمام مسلم ممالک پر لازمی ہو۔ نیز لیفٹیننٹ کمانڈر سلیم الحسن صدیقی صاحب کا مقالہ فکر و نظر کے ماہ اکتوبر ۱۹۷۳ء کے شمارے میں شائع ہوا جس میں وہ فرماتے ہیں کہ ابتداء میں ماہ صیام اور دیگر اہم تاریخوں کے یقین کا بہترین طریقہ رویت ھلال ہی تھا۔ اور آج بھی شریعت کا یہ اصول ہر لحاظ سے

قابل عمل اور آسان سائنٹیفک ہے جس میں کسی قسم کی ردوبدل کی نہ کوئی ضرورت ہے نہ ہی گنجائش ہے۔ اور نہ اس اصول کو توڑنا ممکن ہے جس طرح ہر ملک کی اپنی ٹائم وزن ہوتی ہے۔ اور ہر ملک میں فجر، ظہر، عصر، مغرب اور عشاء کے اوقات میں کئی گھنٹوں کا فرق ہوتا ہے۔ جو بالکل قدرتی ہے اس طرح قمری مہینوں کے دنوں میں فرق قدرتی ہے۔

یہ بات ذہن میں رکھنی چاہیئے کہ چاند زمین کے گرد اپنی گردش ایک رویت سے دوسرے رویت ھلال تک ۲۹ دن ۱۲ گھنٹے ۴۴ منٹ اور پانچ سیکنڈ میں پوری کرتا ہے اور ہر تیسرے سال ایک دن بڑھ جاتا ہے۔ عرض بلد اور طول بلد کے فرق سے رویت میں فرق پڑجاتا ہے۔ کراچی ۲۵ عرض بلد اور پشاور ۳۴ عرض بلد ڈگری پر ہے۔ جب پشاور میں چاند نظر آتا ہے کراچی میں نظر نہیں آسکتا۔ دوسرے دن نظر آئیگا۔ رویت ھلال کا انحصار طول بلد عرض بلد گردش عرض اور موسم اور دوسرے وجوہ کی بناپر ہوتا ہے لھذا یہ رائے کہ تمام اسلامی ممالک میں قمری تاریخ ایک ہو۔ درست نہیں اور نہ ہی علم ھیئت کی رو سے ایک ہی تاریخ ہونا ممکن ہے۔

رویت ھلال کا بہترین اصول وہی ہے جس کا شریعت نے تعین کردیا ہے چاند دیکھ کر مہینے کی ابتدا کی جائے۔ سعودی حکومت کے ماہرین جج

کی تاریخ کا تعین رویت ھلال اور فلکیاتی حساب دونوں کو سامنے رکھکر
کرتے ہیں اور ریب کے سال کا بھی خیال رکھا جاتا ہے اگر ہم بھی مندرجہ بالا باتوں
کا خیال رکھیں تو مسئلہ پیدا نہ ہوگا۔

ملک کو دو حصوں میں تقسیم کرکے الگ الگ عید منانے میں بھی کوئی قباحت نہیں

ماہنامہ البلاغ . دسمبر سنہ ۱۹۷۵ء کے شمارے میں ڈاکٹر حمید اللہ صاحب کے ایک خط کا ترجمہ شائع ہوا جو حسن عسکری صاحب نے کیا تھا اور اس خط میں مسلم ورلڈ ۲۶ فروری سنہ ۱۹۷۶ء کے مضمون کے جواب میں مدیر ہفت روزہ مسلم ورلڈ نے قارئین کو اظہار خیال کرنے کی دعوت دی تھی۔

ڈاکٹر حمید اللہ صاحب نے لکھا تھا کہ اسلام سے پہلے عرب میں تقویم تھی۔ ہر علاقہ اپنا الگ سنہ رکھتا تھا۔ جس کا آغاز بھی وقتاً فوقتاً بدلتا رہتا تھا مگر سال کا حساب رکھنے کے طریقے موجود تھے اور سب محرم کے مہینے سے شروع ہوتے تھے اور حج پر ختم ہوتے تھے۔ تقویم کا اہتمام قبیلہ تمیم کے شخص کے سپرد تھا اور وہ شمال مشرقی عرب سے سفر کر کے اپنا فرض ادا کرنے کیلئے آتا تھا قریش مکہ اس پر ذرا بھی اختیار نہ رکھتے تھے۔ یہ شخص مہینہ بڑھانے کا حکم ہمیشہ ایک ہی طریقہ سے دیتا تھا یعنی لوند کے سال میں جب محرم ذی الحجہ کے فوراً بعد نہیں بلکہ ایک مہینہ بھر بعد آتا تھا اس سے نتیجہ نکالا جا سکتا ہے کہ کام مقررہ وقتوں کے مطابق ہوتا تھا لوند کے سال کو سنہ ۱۰ ہجری میں حضور ﷺ بنفس نفیس مکہ تشریف لے گئے اور لوند کے مہینہ کا قصہ ہمیشہ کیلئے ختم کر دیا چاند کے حساب سے روزے رکھنے سے انسان کو ہر موسم میں بھوکے رہنے کی عادت ہو جاتی ہے۔ یہ دین پوری دنیا کیلئے آیا ہے اور مختلف خطوں میں

موسم جدا جدا ہوتا ہے کسی حالت میں بھی یکسانی نہیں ہو سکتی اس تقویم قمری کے حساب سے پوری دنیا کے مسلمان باری باری تمام موسموں میں روزہ رکھتے ہیں اور ۳۳/ سال بعد قمری حساب سے ایک سال کا اضافہ ہو جاتا ہے شمسی سال کے مقابلہ میں اس طرح زکوٰۃ کی رقم بڑھ جاتی ہے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے جب لوند کی مہینے کی ممانعت فرمائی تو حضور کو یہ بھی احساس تھا کہ موسموں اور فصلوں کا تعلق شمسی تقویم سے ہے چنانچہ اس مسئلہ کا حل بھی تجویز فرما دیا کاشت کاروں کی آسانی کیلئے ہر فصل پر عشر ادا کریں تجارت مویشی وغیرہ کیلئے ہجری سال کے خاص مہینے مقرر فرمائے یہ دو طریقے محکمہ مال کیلئے بہت مفید ہیں۔ سرکاری خزانے میں روپیہ ہر موسم میں آتا رہتا ہے عملی طور پر یہ ممکن نہیں کہ خاص طور پر رمضان اور شعبان کے چاند کی اطلاع فوری طور پر پوری دنیا کے مسلمانوں کو دور دراز کی آبادی میں چاند ہونے کی اطلاع پہنچ جائے دوسرے یہ کہ چاند اپنی محوری اور سالانہ گردش میں رہتا ہے اور ایک وقت میں سب جگہ نظر آنا کسی طور پر بھی ممکن نہیں۔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ایک واقعہ پیش آیا کہ میدانی علاقے میں غروب کے وقت آپ نے روزہ افطار فرمایا ایک شخص نے پہاڑ کی چوٹی پر پکارا کہ ابھی سورج غروب نہیں ہوا اس پر حضور نے فرمایا کہ اس شخص کیلئے ابھی دن ختم

نہیں ہوا مگر ہمارے لئے دن ختم ہو گیا ہے اسلام نہیں چاھتا کہ لوگ پیچیدہ انتظامات
کے پابند ہو کر رہ جائیں اسلام تو یہ چاھتا ہے کہ دنیا کے سب کم تہذیب یافتہ
حصوں میں بھی دینی ضروریات معمولی سے معمولی مسلمانوں کی دسترس سے باہر نہ ہو میری
ناچیز رائے میں تو اصلی بات یہ نہیں کہ لوگ ایک خاص دن عید منائیں بلکہ اصل چیز یہ
ہے کہ اس کا شکر بجالائیں کہ عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے موقع پر خلوص اور پورے
خشوع و خضوع کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں، اور اس کا شکر بجالائیں
اگر بعض مقامات پر یہ عبادت ایک دن ہوئی اور دوسرے تمام دوسرے دن
ہوئی تو کیا حرج ہے۔

عرب میں محرم سال کا پہلا مہینہ ہمیشہ سے مانا گیا ہے اسمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
نے کوئی تبدیلی نہیں فرمائی۔ محرم کو سال کا پہلا مہینہ ہی رکھا حضرت عمر رضی اللہ عنہ
نے بھی اس میں کوئی تبدیلی نہیں فرمائی میری ناچیز رائے میں عبادات و مالیات کے باب
میں ہمیں بھی تقدیم قمری کو تبدیل نہیں کرنی چاہیئے۔

نیز ماہنامہ البلاغ ۱۹۷۴ء کے شمارے میں مولانا مفتی محمد شفیع صاحب نے
فرمایا کہ کئی سال سے عید الفطر کے موقع پر پورے پاکستان میں عجیب طرح کا انتشار
وافتراق پھیلتا ہے مرکزی ھلال کمیٹی کے اعلان کا مقصد تو یہ تھا کہ سارے ملک
میں ایک دن عید ہو اور ہونے یہ لگا کہ ہر شہر قصبہ میں دو عیدیں ہونے لگیں
عید کے دن جو اظہار محبت ومسرت کا دن ہے اسمیں باہمی اختلاف اور جھگڑے
ہونے لگے اس سے زیادہ مضرت رساں وہ بحثیں ہیں جو عید کے بعد ہفتوں
اخباروں میں چلتی ہیں۔ سرکاری حلقوں سے علماً کو مطعون کیا جاتا ہے کہ
وہ سیاسی مقاصد کیلئے بالقصد انتشار پھیلاتے ہیں دوسری طرف علماً حکومت
پر یہ الزام لگاتے ہیں کہ جان بوجھ کر مسلمانوں کی عبادات کو خبط اور دینی معاملات
کے ساتھ مذاق کرتی ہے۔ لیکن غور اور انصاف سے کام لیا جائے تو یہ دونوں الزام غلط
اور بے بنیاد ہیں علماً کی بہت بڑی تعداد اپنے علماً کی ہے جن کا تعلق سیاست
سے دور کا بھی علاقہ نہیں اور نہ کسی ذاتی غرض کا کوئی شبہ ہو سکتا ہے اسی طرح حکومت
کے ارکان وافراد میں بڑی تعداد ایسے لوگوں کی ہے جو خود روزے رکھتے ہیں اور دینی
اقدار کا احترام کرتے ہیں۔ ان پر کیسے بدگمانی کی جاسکتی ہے کہ جان بوجھ کر خلق خدا
کے روزوں کا وبال اپنے سر لینے کو ہو جائیں۔ حقیقت اس کے سوا کچھ نہیں کہ ایک
دوسرے کے موقف کو سمجھنے میں غلط فہمیاں ہیں وجہ شاید یہ ہے کہ سرکاری حلقوں
کے حضرات اس کو ایک تہوار اور انتظامی معاملہ سمجھتے ہیں جس میں علماً کی

کوئی مداخلت انکو گوارا نہیں۔ دوسرے یہ کہ وہ اس معاملہ میں صرف خبر صادق جس
پر سننے والوں کو یقین ہو جائے اعلان کیلئے کافی سمجھتے ہیں۔ اور اس فرق کو نظر انداز
کر دیتے ہیں کہ اپنے یقین کو دوسروں پر مسلط کرنے کیلئے خبر صادق کافی نہیں ہوتی
بلکہ شرعی شہادت ضروری ہے جس کی خاص شرائط اور قواعد ہیں۔ اور علماء یہ جانتے
ہیں کہ ہماری عید عام قوموں کے تہوار کی طرح ایک تہوار نہیں بلکہ ایک عبادت کا ختم
اور دوسری عبادت کا شروع ہونا ہے جس میں شریعت کے تبلائے ہوئے
اصول سے مختلف کوئی صورت جائز نہیں۔ اور کوئی خبر کتنی ہی سچی اور قابل
اعتماد ہونے والوں کو پورا یقین ہو مگر وہ اپنے اس یقین کو پورے ملک پر
اس وقت تک مسلط اور لازم نہیں کر سکتا جب تک کہ حجت شرعیہ اور باقاعدہ
شہادت نہ ہو۔ اس لئے ضرورت اس وقت اس امر کی ہے کہ اس معاملہ میں سنجیدگی
سے غور کیا جائے۔ اور شرعی اصول کے مطابق رویت ہلال کے اعلان کیلئے
ملک کے ماہرین فتوای علماء کے مشورے سے ایسا ضابطہ بنایا جائے جس پر
تمام علماء اور عوام کو اطمینان ہو سکے۔ پھر اس ضابطہ کا سب کو پابند بنایا جائے
اسی ضابطہ کے تحت ریڈیو پر اعلان کیا جائے مجھے پورا اطمینان ہے و یقین ہے
کہ اگر ایسا کیا گیا تو ملک کے کسی گوشے سے سرکاری اعلان کے خلاف
آواز نہ اٹھے گی۔ ہر طبقہ کے علماء اسکی موافقت کریں گے۔ ہر ملک میں مسرت اور
وحدت واتفاق کے ساتھ ایک ہی عید ہوا کریگی۔ اگرچہ شرعی حیثیت سے

اسکی کوئی اہمیت نہیں کہ پورے ملک میں ایک ہی دن عید ہو اسلام کے قرون
اولی میں اس وقت کے موجودہ ذرائع مواصلات کو بھی ..... اس کام میں
استعمال کرنے اور عید ایک دن منانے کا کوئی اہتمام نہیں ہوا اور ملک کے
وسیع عریض ہونے کی صورت میں مزید اختلاف مطالع کی مشکلات بھی اس
میں پیش آسکتی ہے۔ لیکن پاکستان کے عوام اور حکومت کی یہی خواہش ہے
کہ عید پورے ملک میں ایک ہی دن ہو تو شرعی اعتبار سے اسکی گنجائش ہے
شرط یہ ہے کہ عید کا اعلان پوری طرح شرعی ضابطہ شہادت کے تابع ہو
امت کے چاروں مذھب اور جمہور علماٗ کا اتفاق رہا ہے —

# اسلامی ذبیحہ

ماہنامہ بینات فروری ۱۹۶۵ء کے شمارے میں جنیوا (سوئٹزرلینڈ) کے "اسلامی مرکز" سے عام یہودیوں و نصاریٰ کے خصوصاً اس زمانے میں یورپین ممالک میں رائج ذبیحہ کے متعلق ایک استفتا آیا۔ جس کی تفصیل اور پاکستان کے ارباب فتویٰ کے جوابات شائع ہوئے۔

سوال یہ تھا کہ یورپین ممالک میں اہل کتاب کے رائج الوقت ذبیحہ" کے متعلق شریعت اسلامیہ کے احکام کی روشنی میں جناب والا کی کیا رائے ہے مسلمانوں کیلئے اس کا کھانا جائز ہے یا نہیں؟ اس مسئلہ میں علما کے اقوال و آراء مختلف ہیں۔ بعض علما کہتے ہیں صرف وہ اہل کتاب جو دین سماوی پر قائم ہیں صرف وہی اہل کتاب ہیں۔ بعض علما کہتے ہیں آج کل کے یہود و نصاریٰ میں ایسی کوئی نئی تبدیلی نہیں آئی جس کا قرآن میں ذکر نہ ہوا اور اس پر انکی سرزنش نہ کی گئی ہو۔ وہ اپنے اسی قدیم آسمانی دین پر قائم ہیں اس لئے ان کا ذبیحہ کھانا جائز ہے۔ بعض علماء کہتے ہیں کہ اہل کتاب سے مراد وہ لوگ ہیں جو جانوروں کو ذبح کرنے میں اپنے آباؤاجداد کے اسی طریقے پر قائم ہیں جو نزول قرآن کے وقت ان میں رائج تھا۔ وہ اسلامی طریقے سے مطابقت رکھتا تھا۔ اگر آجکل یہود و نصاریٰ اسی طریق پر ذبح کرتے ہیں تو ان کا ذبح کیا ہوا مسلمانوں کیلئے جائز ہے۔ اور جو لوگ جدید

اگلے صفحہ پر

طریقوں مشین یا بجلی وغیرہ سے جانوروں کو ہلاک کرتے ہیں ان کا کھانا جائز نہیں۔ یورپین اقوام میں ایسے لوگ بھی ہیں جو جانوروں کو اسی طرح ہلاک کرتے ہیں کہ خون کا ایک قطرہ بھی نہیں نکلتا ہے۔ علماء کا کہنا ہے کہ ایسے ہلاک کئے ہوئے جانور مردار ہیں حلال ہونے کا سوال ہی نہیں۔ یورپ میں تو بعض ایسے ملک ہیں جو انجکشن دیکر سن کر دیتے ہیں تاکہ ذبح یا کاٹنے میں جانور کو تکلیف نہ ہوے بے ہوشی کی حالت میں ذبح یا کاٹا جائے تو ایسی صورت میں کیا حکم ہے ۔ اس سوال کا اجمالی جواب حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مرحوم نے اس طرح دیا کہ عبد ضعیف کے جواب کا خلاصہ تو تین فقرے ہیں۔

(۱) اللہ تعالیٰ کے قول وطعام الذین اوتوا الکتٰب حل لکم میں اہل کتاب سے عام اہل کتاب یہودی نصرانی مراد ہیں یہ آیت کریمہ صرف ان اہل کتاب کے ساتھ مخصوص نہیں جو اپنے حقیقی دین پر قائم اور اصلی کتاب پر کاربند ہوں۔

(۲) طعام اہل کتاب سے مراد وہ کھانا ہے جو انکے دین میں بھی حلال ہو اور اسلام میں بھی حلال ہو لھذا مرا ہوا گلا گھونٹ کر یا گردن توڑ کر حلال کیا ہوا جانور مسلمانوں کیلئے حلال نہ ہوگا اگرچہ اہل کتاب اسکو حلال سمجھتے ہوں اور کھاتے ہوں۔

(۳) اہل کتاب کے ان ذبیحوں کا گوشت جن پر قصداً اللہ تعالیٰ کا نام نہ لیا ہویا

غیر اللہ کا نام لیا ہو عام صحابہ تابعین اور کبار ائمہ رحمہ اللہ کے نزدیک بنص قرآن حرام ہے۔ بعض تابعین اور امام شافعیؒ کے نزدیک ایسے ذبیحہ کا گوشت کھانا حلال ہے لیکن امام غزالیؒ نے امام شافعیؒ کے اس قول کو خرق اجماع (اجماع امت کو توڑنا) قرار دیا ہے جو مسلمان عرصہ دراز سے یا مستقل وہاں آباد ہیں اگر انکی مجبوری حد اضطرار کو پہنچ جائے (یعنی ایسے جانور کا گوشت کھائے بغیر زندہ رہنا دشوار ہو جائے) اور وہ امام شافعیؒ کے اس مرجوح (ناپسندیدہ) قول کو اختیار کرتے ہیں ایسے جانوروں کا گوشت کھانے لگیں تو ممکن ہے کہ وہ عند اللہ بھی معذور و مجبور سمجھے جائیں (اس لئے کہ بہر حال ائمہ اربعہ میں سے ایک امام کے فتوای پر عمل کیا ہے) لیکن اس کے باوجود اس سے بچنا اور ایسا گوشت نہ کھانا احتیاط اور سلامتی سے قریب تر ہے۔ واللہ اعلم۔ اس فتوای کے بعد تفصیلی اور دلائل کے ساتھ بھی تشریح کی گئی۔ بعد قرآن و احادیث اور ائمہ کرام کے حوالے دیے گئے دوسری قسط میں بھی مفتی صاحب نے دلائل اور قرآن و احادیث کی روشنی میں اسلامی ذبیحہ کے علاوہ ذبح کیا ہوا جانور کا گوشت ناجائز قرار دیا ہے۔

مولانا محمد یوسفؒ نے بھی بینات کے مارچ ۱۹۶۵ء کے شمارے میں مفتی محمد شفیعؒ کی تائید کی۔ اور قرآن و احادیث اور صحابہ کرام کی روایات کی روشنی میں غیر اسلامی طریقۂ ذبیحہ کو ناجائز قرار دیا۔ اور اہل یورپ کیلئے ازروئے انصاف

حالت اضطرار اس صورت حال کو نہیں کہا جاسکتا۔ یہ ایک مذموم حیلہ ہے۔ امام شافعی کے مرجوح و متروک قول کو دلیل بنانا اپنی اغراض و خواہشات کو پورا کرنے کیلئے کھلی ہوئی حیلہ سازی اور بہانہ جوئی ہے۔ اور شریعت کے احکام کیساتھ تلاعب ہے۔ دوسری بات یہ کہ اس حیلہ کی آڑ لیکر وہاں کے باشندوں کے ساتھ اہل یورپ کے ذبیحہ کے گوشت کو ڈبوں میں بند کرکے دوسرے ممالک میں حرام ذبیحہ کا گوشت کھایا جائیگا۔ ان مختصر سے کلمات کے ساتھ مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب کی تائید کرتا ہوں۔ اور اس مذموم قبیح شرمناک و ضرر رساں حیلہ کی دنیوی و اخروی مادی و روحانی ملکی و سیاسی مضرتوں اور تباہ کاریوں سے مسلمانوں کو آگاہ و خبردار کر دینا چاہتا ہوں

ماہنامہ بینات۔ ہی کے مارچ ۱۹۶۵ء کے شمارے میں ایک سوال مشینی ذبیحہ کے متعلق کیا گیا کہ کیا فرماتے ہیں علما دین و مفتیان شرع متین اس مسئلے میں کہ۔

(۱) بعض علماء یہ کہتے ہیں کہ احادیث میں جو طریق ذبیحہ مذکور ہے یعنی حلق اور لبہ پر چھری چاقو وغیرہ دھار دار آلہ سے ذبح یا نحر کرنا "امر تعبدی" نہیں بلکہ امر عادی ہے۔ عرب میں چونکہ اسی طرح جانور ذبح کئے جاتے تھے اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی چند ہدایات کے ساتھ اسی طریق کو

قائم رکھا۔ لھذا مسلمان یا کتابی بسم اللہ اللہ اکبر کہکر جس طریق پر کئی جانور ذبح کرلیں ذبیحہ حلال ہوگا۔ یہ قول صحیح ہے یا نہیں۔

(۲) صنعتی ترقی کے اس مشینی دور میں انسان زیادہ سے زیادہ کام اپنے ہاتھ سے کرنے کی بجائے مشینوں سے لے رہا ہے۔ چنانچہ یورپ و امریکہ میں ایسی برقی مشینیں ایجاد ہو گئی ہیں کہ بہت سارے جانور اسکے نیچے کھڑے کر دئے جاتے ہیں۔ اور ایک بٹن دبانے سے ان سب کی گردنیں کٹ جاتی ہیں۔ اگر بٹن دبانے والا مسلمان یا کتابی بسم اللہ اکبر کہکر بٹن دبائے تو یہ تسمیہ صحیح اور ذبیحہ حلال ہو گیا یا نہیں۔

مولانا مفتی محمد شفیع صاحب نے اس سوال کے جواب میں مندرجہ ذیل فتوی تفصیل و تشریح کے ساتھ دیا۔

(۱) یہ قول صحیح نہیں۔ کیونکہ جانور کے حلال ہونے کیلئے بہ نص قرآنی ذکوٰۃ شرعی ضروری ہے۔ اور ذکوٰۃ اختیاری کا طریقہ ذبح نحر ہے۔ اور ان کا محل حلق اور لبہ ہے۔ جس کا تعین حدیث میں "امور عادیہ" کے طور پر نہیں بلکہ تشریعی طریقہ پر کیا گیا ہے۔

(۲) اس طرح جانور کی گردن اوپر کی طرف سے کاٹ کر علیحدہ کردینا خواہ دستی چھری کے ذریعہ ہو۔ یا کسی مشین کے ذریعہ، ذبح کے شرعی طریقہ کے

خلاف اور بالاتفاق جمہور ناجائز اور گناہ ہے۔ البتہ جو جانور اس ناجائز طریقے سے ذبح کر دیا گیا ہے اس کے درست ہونے میں تفصیل ہے کہ اگر بٹن دبانے سے بیک وقت چھری سب جانوروں کی گردن پر آ گئی اور بسم اللہ پڑھ کر بٹن دبایا گیا تو یہ ایک بسم اللہ سب کیلئے کافی ہو گئی۔ ورنہ آگے پیچھے یہ گردنیں کٹیں تو یہ بسم اللہ صرف پہلے جانور کیلئے کافی ہو گی۔ باقی جانور کیلئے یہ بسم اللہ معتبر ہو گی۔ اور اسی لئے بالاتفاق امت یہ جانور حرام اور مردار قرار پائیں گے۔

پھر اسی طرح گردن کے اوپر سے ذبح کئے ہوئے جانور جن پر بسم اللہ پڑھنا معتبر ہی ہے انکے حلال ہونے میں فقہاء صحابہ و تابعین میں اختلاف ہے۔ حضرت عبداللہ بن عباس سے بھی حرام ہونے کا منقول ہے اور حضرت عبداللہ بن عمر رض اس طریقہ ذبح کو ناجائز اور گناہ ہونے کے باوجود اسکے گوشت کو حلال قرار دیتے ہیں۔

تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ قرآن کریم نے کسی جانور کا گوشت حلال ہونے کیلئے ذکوٰۃ کو ضروری قرار دیا ہے۔ بغیر ذکوٰۃ شرعی کے ذبیحہ قطعاً حرام ہے ذکوٰۃ مطلقاً جانور کو قتل کر دینے کا نام نہیں، بلکہ اس کیلئے ایک خاص شرعی اصطلاح اور ایک قانون ہے۔

پھر قرآن و سنت نے ذکوٰۃ کی دو صورتیں قرار دی ہیں ایک اختیاری جیسے گھریلو اور پالتو جانور کیلئے اختیاری ذکوٰۃ کیلئے ذبح یا نحر ضروری ہے۔

دوسرے غیر اختیاری جیسے شکار یا جو جانور کسی وجہ سے قابو سے نکل جائے مقررہ
طریق پر ذبح نہ کیا جا سکے۔ تو ذکوٰۃ حسب تصریح احادیث صحیحہ بسم اللہ کے ساتھ تیر
یا نیزہ وغیرہ سے زخم لگا کر زخمی کر دینا اور خون بہا دینا ہے ذبح یا نحر شرط نہیں۔
ذبح کی حقیقت یہ ہے کہ یہ چار رگیں حلقوم اور مری اور ان دونوں کے دونوں
طرف گردن کی رگیں جن کو ودجین کہا جاتا ہے انکو قطع کر دینا۔ اور نحر کی صورت یہ ہے
کہ جانور کو کھڑا کر کے اسکے لبہ یعنی حلقوم کے گڑھے میں نیزہ یا چھری مار کر خون بہا دینا
قرآن مجید میں گائے بکری دنبہ وغیرہ کیلئے ذبح کا حکم آیا ہے۔ اور اونٹ
کیلئے نحر کا حکم آیا ہے۔ اسکے برخلاف کرنے سے حلال تو ہو گا مگر مکروہ ہو گا۔
حضرت عبد اللہ بن عمر رضٰ نخع قطع کرنے سے منع فرماتے تھے اور فرماتے تھے کہ گردن کی
ہڈی کو نخع کہا جاتا ہے اسکو قطع نہیں کرنا چاہیئے۔ بلکہ چار رگیں کاٹ کر چھوڑ دیں
یہاں تک کہ جانور مر جائے رسول اللہ صلعم کا ارشاد ہے کہ مذبوح جانور کا سر بالکل
دھڑ سے مت الگ کرو۔ بہت سے جانور مشین کی چھری کے نیچے کھڑے کر دئے
جائیں اور بسم اللہ پڑھکر انکی گردن کاٹ دی جائے۔ اسمیں غیر مشروع
طریقے پر ذبح کرنیکے علاوہ صرف وہ جانور حلال سمجھے جائینگے جن پر چھری
بیک وقت پڑی۔ بشرطیکہ مشین کی چھری چلانے کے وقت بسم اللہ
پڑھ لی گئی ہو۔ اور بعض صحابہ کرام کے نزدیک یہ طریقہ ذبح غیر مشروع

ہونے کے سبب حرام ہے۔ اور جن جانوروں کی گردن پر یہ چھری بسم اللہ پڑھنے کے بعد تدریجاً پڑی ہے وہ ترک تسمیہ کی وجہ سے جمہور کے نزدیک حرام اور مردار قرار پائیں گے۔

پھر ماہنامہ بینات مئی ۱۹۶۵ء کے شمارے میں مفتی ولی حسن ٹونکی صاحب کی طرف سے مفتی محمد شفیع مرحوم کی تائید میں چند سطریں شائع ہوئیں اور سائل کے پہلے سوال کے جواب میں امام ابو اسحٰق الشاطبی کے حوالہ سے ذکر کیا کہ شریعت میں جن کام کے کرنے کا حکم دیا جائے یا جس کے کرنے سے روکا جائے اگر اسکی حقیقت و غایت پوری تفصیل کے ساتھ سمجھ میں نہ آئے وہ امر تعبدی ہے اور اگر اسکی حقیقت پوری تفصیل و توضیح کے ساتھ سمجھ میں آئے اور اسکی مصلحت یا مضرت پوری طرح واضح ہو جائے تو وہ امر عادی ہے۔

شریعت محمدیہ نے جن کاموں کے کرنے کا حکم دیا یا جن کے کرنے سے منع کیا ہے وہ دو قسم پر ہیں۔ ایک قسم وہ ہے جنکی حقیقت و مصلحت اور غرض و غایت پوری طرح ذہن انسانی میں نہیں آتی اگرچہ بعض حکمتیں اور بعض فوائد سمجھ میں آجاتے ہیں۔ وہ (امور تعبدیہ) کہلاتے ہیں کہ وہاں مقصود اللہ تعالیٰ کے حکم کی بجا آوری ہوتا ہے خواہ وہ ہماری سمجھ میں پوری طرح آئے یا نہ آئے وضو، غسل، نماز۔ روزہ۔ حج امور تعبدیہ میں داخل ہیں

کیونکہ پورے اور کامل طریقہ پران کے علم و مصالح انسانی عقل سے بالاتر ہیں۔
برخلاف امور عادیہ کے انکی غرض وغایت منفعت و مضرت پوری طرح ہماری
سمجھ میں آجاتی ہے۔ اسی بنیاد کی روشنی میں جب ہم ذکوٰۃ شرعی (ذبح شرعی
طریقہ) کو دیکھتے ہیں تو وہ ہم کو امور تعبدیہ میں داخل نظر آتا ہے۔ کیونکہ
اس طریقہ کی کچھ حکمتیں اور فوائد معلوم ہوتے ہوئے بھی یہ دعوی نہیں کیا
جاسکتا کہ اسکی پوری غرض وغایت ہماری سمجھ میں آئی یہ تو ہم کہسکتے ہیں
کہ اس طریقہ خاص سے ذبح کرنے سے دم مسفوح آسانی سے نکل جاتا ہے
لیکن پھر بھی چند سوالات ذہن انسانی میں پیدا ہوتے ہیں۔ مثلاً موٹی
موٹی رگوں کے کاٹنے کا حکم کیوں دیا گیا دوسری رگوں کے کاٹنے سے
بھی یہ مقصد حاصل ہوسکتا ہے چنانچہ ذکوٰۃ غیر اختیاری میں دوسرا
طریقہ ہی اختیار کیا گیا۔ غرض اسکی غرض وغایت اور پوری حکمتیں ہماری
سمجھ سے بالاتر ہیں۔ لھذا اسکو امر تعبدی ہی کہا جائیگا۔ بالفرض اگر
ہم ذبح کے شرعی طریقے کو اس اصطلاح کے بموجب امور عادیہ میں بھی
شمار کرلیں تب بھی اس سے لازم نہیں آتا کہ اس طریقہ کو تبدیل کرنے کا حق
ہمیں حاصل ہے کیونکہ امور عادیہ میں بھی ہم شریعت احکام کی بجا آوری
کے پابند ہیں اور شریعت کے مقرر طریقے کے خلاف کوئی دوسرا

دوسرا طریقہ نکالنے کا اختیار نہیں ہے اس لئے امور عادیہ میں بھی تعبد کے معنیٰ پائے جاتے ہیں۔ اس حقیقت کو امام الشاطبی بیان کرتے ہیں امور عادیہ میں بھی تعبد کے معنیٰ پائے جاتے ہیں۔ کیونکہ یہ شرعی احکام کے ساتھ مقید ہیں اور مکلف کو ان میں کسی قسم کا اختیار نہیں ہے۔ لہٰذا واضح ہو گیا کہ دونوں قسمیں امور تعبدیہ اور عادیہ تعبد کے معنیٰ میں شریک ہیں۔ اہل عرب میں بہت سے طریقے دین حنیف یعنی دین ابراہیمی باقی تھے۔ ان میں سے بعض تو علی حالہ باقی تھے اور بعض ترمیم و اضافہ کے ساتھ جناب رسول صلی اللہ علیہ وسلم مستقل پیغمبر اور خاتم الانبیاء ہونے کے ساتھ ساتھ دین حنیف کے مجدد تھے۔ اور آپ کا لایا ہوا دین اسکی تکمیلی شکل تھا۔ اس لئے آپ نے ان طریقوں کو ھدایت ربانی کے ماتحت ختم نہیں کیا۔ بلکہ ضروری ہدایت کے بعد امت مسلمہ میں جاری رکھا اور اھل عرب کے ترمیم و اضافہ کو حذف کر کے انکو عملی شکل میں ظاہر کیا مستشرقین اسکو اپنی جہالت سے رسم و رواج کی پیروی کہتے ہیں۔ پھر ماھنامہ بینات۔ جولائی ۱۹۶۵ء کے شمارے میں حضرت مولانا مفتی محمود صاحب نور اللہ مرقدہٗ شیخ الحدیث مدرسہ قاسم العلوم ملتان نے اپنے مکتوب میں حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ کے مشینی ذبح کے فتوے پر سخت تنقید کرتے ہوئے کہا

کہ مفتی صاحب جیسی عظیم و معروف علمی شخصیت کے اس فتوے سے یورپ
و امریکہ کے ممالک میں مروج طریق کار جس کا اسلامی ذبیحہ سے کوئی علاقہ نہیں
اسلامی ذبیحہ کی مہر ثبت ہوگئی۔ اور پاکستانی مستغربین جو آج تک
مشینی ذبح کے طریق کو ملک میں رائج کرنے سے اس لئے کتراتے تھے کہ علمائے
کرام ایسے ذبیحہ کی حلت اور عام استعمال میں رکاوٹ بنیں گے۔ اب
اپنے آپ انکی مشکل آسان ہوگئی اور جو صورت انکے لئے سوہان روح بنی
ہوئی تھی اور ہر قیمت پر وہ اس سے نمٹنے کی تدبیریں سوچ رہے تھے
آج انکے راستہ کا وہ سنگ راہ ہٹا دیا گیا۔
بینات جیسے دینی علمی رسالہ نے اس کو شائع کرکے یہ تاثر دیا کہ جو رسالہ ڈیڑھ
سال سے جدید پیش آمدہ مسائل کے سلسلہ میں نصوص قرآن وحدیث پر
سختی سے جمے رہنے اور اسلامی سنت پر سختی سے کاربند رہنے اور ملحدین کی
تحریفات و تجددات سے بچنے بچانے کیلئے زور و شور سے چلا رہا ہے
وہ اتنی جلدی سے اس اہم اور عوامی اہمیت کے مسئلہ میں اس فتوے کی
اشاعت پر آمادہ ہوگیا۔ تو لازمی طور پر مشینی ذبح کے جواز میں
کسی شبہ کی گنجائش نہیں ہے اس فتوے میں جہاں تک مشینی ذبح اور
برقی طاقت سے چلنے والی مشین کے ذریعہ بٹن دبا کر حلق کاٹ

دینے کے جواز اور اس کے نتیجہ میں گوشت کی حلت کا معاملہ ہے اس کا واضح
طور پر اقرار کر لیا گیا کہ بٹن دبانے والا مسلمان یا کتابی ہو اور بٹن دبانے کے
وقت اس نے تسمیہ پڑھ لیا ہو تو وہ ذبیحہ حلال ہوگا۔ اس ذبیحہ کے
جائز اور گوشت کے حلال ہونے کے واضح فتوے کے بعد صرف یہ کہنا کہ یہ طریق
سنت کے خلاف مکروہ ہے یا ظلم بے رحمی یا ذابح کا یہ فعل برا ہے بالکل
بے معنی ہے جبکہ آپ نے ذبیحہ کو جائز اور گوشت کو حلال کہہ دیا۔

میں سمجھتا ہوں کہ بٹن دبانے والا مسلمان بھی ہو۔ اور بٹن دباتے وقت
تسمیہ بھی پڑھے تب بھی مشین کے مروجہ ذبیحہ کو حلال نہیں کہا جا سکتا
بلکہ وہ مردار ہی ہے بٹن دبانے والے نے صرف اتنا ہی تو کیا کہ برقی طاقت اور
مشین کا جو کنکشن (تعلق) کٹ چکا تھا اور دونوں کے درمیان جو مانع تھا
اسکو دور کر دیا اور پھر کنکشن جوڑ دیا۔ اور بس دراصل مشین کی چھری کو چلانے
والی اور جانور کا گلا کاٹنے والی برقی لہر (کرنٹ) ہے نہ کہ مسلمان کے ہاتھ کی
قوت محرکہ۔ اور یہ گلا کاٹنا برقی قوت اور مشین کا فعل ہے نہ کہ مسلمان کا
ذبح اختیاری میں ذابح کا فعل اپنے ہاتھ سے گلا کاٹنا اور اسکی تحریک کا مؤثر
ہونا شرط ہے۔ یہاں بٹن دبانے والا فعل سوائے رکاوٹ کو ہٹا دینے کے اور
کچھ نہیں رکاوٹ دور کر دینے سے فعل ذبح کی نسبت واضح دبانے والے م

کی طرف کسی طرح ہوسکتی ہے؟ اسکو ذبح کرنے والا کیسے کہا جاسکتا ہے۔
مفتی محمود رہ مثال دیتے ہیں کہ اگر ایک تیز دھار والا آلہ (چھری) اوپر کسی رسی سے بندھا ہوا لٹک رہا ہے اور اسکے نیچے بالکل سیدھ میں مرغی یا بکری کا بچہ یا کوئی اور جانور کھڑا ہے۔ اب اگر کوئی مسلمان تسمیہ پڑھ کر رسی کاٹ دے اور وہ آلہ اپنے طبعی ثقل سے نیچے گر کر اس جانور کا گلا کاٹ دے تو کیا ذبیحہ حلال ہوگا؟ اور یہ فعل ذبح اس رافع مانع مسلمان کی طرف منسوب ہوگا اور اس کو جانور ذبح کرنے والا اور اس جانور کو مسلمان کا ذبیحہ کہا جائیگا۔ یہ ذبیحہ حلال نہیں تو مشینوں کے ذبیحہ پر حلت کا حکم کیسے لگایا جاسکتا ہے۔
دوسری بات قابلِ غور یہ ہے کہ ایک لمحہ کیلئے تسلیم کر لیا جائے کہ بٹن دبانا ایک موثر اور اختیاری عمل ہے تو بٹن دباتے ہی ختم ہوجاتا ہے مشین چلنے اور گلا کٹنے کے وقت تو اس کا فعل موجود نہیں ہوتا مشین چلتی رہتی ہے اور گلے کٹتے رہتے ہیں وہ گلا کٹنے سے پہلے ہی اپنے عمل سے فارغ ہوجاتا ہے یہ صورت حال ذبح اضطراری (مجبوری کی ذبح) میں تو شرعاً گوارا ہے کہ تیر پھینکتے ہی رامی" پھینکنے والے کا عمل ختم ہوجاتا ہے۔ اور اصابت سہم (تیر لگنے) کے وقت بظاہر اس فعل کا باقی نہیں ہوتا مگر اس صورت میں شریعت نے صرف عذر اضطرار مجبوری کی عذر کی وجہ سے (اصابت سہم) تیر لگنے کی نسبت کو رامی کے ساتھ قائم کردیا

اور اسکو ذبح کر دینے والا قرار دیا ہے فعل صرف رمی (پھینکنا) ہے اور بس حتّیٰ کہ اصابت سہم تیر لگنے کے وقت اس رامی کا اہل رہنا بھی ضروری نہیں جبکہ رمی پھینکنے کے وقت اہل تھا۔ اسمیں شک نہیں کہ برقی مشین سے جو جانور کے گلے کٹتے ہیں وہ یقیناً نہ انسان کا فعل ہے۔ نہ اسکے ہاتھ کی قوت کو اسمیں دخل ہے یہی وجہ ہے کہ کوئی ادنیٰ سی سمجھ رکھنے والا بھی اسکو انسان کا فعل نہیں کہہ سکتا اسی لئے اسکو مشینی ذبیحہ کہتے ہیں۔

اس لئے میں مفتی محمد شفیع صاحب سے باادب درخواست کرتا ہوں کہ وہ اس فتوے پر نظر ثانی فرمائیں اور بینات اسکو جلد از جلد نمایاں طور پر شائع کرے۔

## (مشینی ذبیحہ کا مسئلہ)

ماہنامہ البلاغ نومبر ۱۹۶۷ء کے شمارے میں مفتی محمد شفیع صاحب کا ایک مضمون اسلامی ذبیحہ کے عنوان سے شائع ہوا جس میں انہوں نے فرمایا کہ تحقیق و ریسرچ کے عنوان سے جو فتنہ اجتماعی مسائل میں تشکیک بلکہ تحریف دین کا ہمارے ملک میں کھڑا ہو گیا ہے اس نے مجبور کیا کہ ذبیحہ اسلامی کے اس مسئلہ کو جو دنیا کے تمام مسلمانوں میں معروف اور متفق علیہ ہے۔ پھر از سر نو واضح کیا جائے اور جو شبہات پیدا کئے گئے ہیں ان کا ازالہ کیا جائے۔

اسلامی طریقے سے بہتر ذبح کرنے کا کوئی طریقہ نہیں ہو سکتا۔ اسلام

نے مردار کے گوشت کو حرام قرار دیا اور جن کے گوشت سے انسانی اخلاق مسموم
ہو جاتے ہیں انکو حرام قرار دیا. جن جانوروں کا گوشت حلال قرار دیا انکو ذبح کرنے
کا ایسا طریقہ بتایا جس سے زیادہ سے زیادہ خون خارج ہو جائے. اور جانور
کو کم سے کم تکلیف ہو. قرآن حکیم اور احادیث نبوی کی روشنی میں ذبح کے کچھ شرائط
ہیں (۱) حلال جانور کو ذبح کرتے وقت بسم اللہ اللہ اکبر کہکر ذبح کریں.
(۲) ذبح کا مقام حلق اور لبہ کے درمیان ہے.
(۳) گردن کو پورا نہ کاٹا جائے بلکہ حرام مغز تک بھی نہ کاٹا جائے سانس کی نالی
اور اسکے اطراف کی رگیں جن کو اوداج کہا جاتا ہے کاٹی جائیں. اس طرح کہ نجس خون
پورا نکل جائے. اور جانور کو کم سے کم تکلیف ہو. چھری تیز ہو. ذبح کرنے والا مسلمان
ہو یا ایسا کتابی یعنی یہود اور نصاریٰ ہوں جو دہریے نہ ہوں خدا اور رسول اور
آخرت کے قائل ہوں.

پھر البلاغ کے شمارے دسمبر سنہ ۱۹۶۷ء اور جنوری سنہ ۱۹۶۸ء میں بھی قرآنی
آیات اور احادیث نبوی سے مسنون طریقہ ذبح پر تفصیل کے ساتھ مفتی
محمد شفیع مرحوم نے بحث کی.

نیز البلاغ جولائی سنہ ۱۹۶۸ء کو اس سلسلہ کی چوتھی قسط میں شیخ محمد عبدہ کے
اس موقف پر تنقید کی گئی جو ڈاکٹر فضل الرحمٰن صاحب نے تفسیر المنار جلد ششم

ترجمہ کرکے پیش کیا تھا اور اس تنقید میں کہا گیا کہ ڈاکٹر صاحب نے تحقیق وریسرچ کی ادنیٰ سی زحمت بھی گوارا نہیں فرمائی۔ ان کا صرف اتنا کام ہے کہ مفتی عبدہ کی تحریر کا اردو ترجمہ کرکے نصف صدی پہلے کے خوابیدہ فتنے کو بیدار کیا۔ اور پاکستان میں یورپ کے طریقہ ذبح کو اسکی تفصیلات اور صحیح صورت معلوم کئے بغیر رواج دینے کا راستہ ہموار کر دیا۔ اس کا قدرتی اثر وہی ہوا جو اس سے پہلے مصر میں ہو چکا تھا۔ دینی حلقوں میں سخت اضطراب پیدا ہوا اور ملک بھر میں ایک فتنہ کھڑا ہو گیا مفتی عبدہ کی علمی وسعت اور وسیع مطالعہ سے کسی کو انکار نہیں لیکن لغزش وخطا سے انبیاءؑ کے سوا کوئی معصوم نہیں۔ اور یہ بھی اسلام کا دائمی معجزہ ہے کہ کوئی بڑے سے بڑا عالم بھی اگر کتاب وسنت اور جمہور امت کے خلاف کسی لغزش میں مبتلا ہو جاتا ہے تو انکے عملی وعلمی تبحر کا اعتراف کرتے ہوئے بھی امت انکے فتوے کو قبول نہیں کرتی۔

مفتی عبدہ کا کہنا ہے کہ اسلامی دنیا کے مسلم مقتدا حضرت امام شافعی رہ نے جو ذبیحہ کے متعلق جمہور امت سے مختلف یہ رائے اختیار کی کہ کسی ذبیحہ پر قصداً بسم اللہ چھوڑ دینا اگرچہ ناجائز ہے اور ایسے گوشت کا کھانا بھی مکروہ ہے مگر اسکو حرام نہیں کہا جا سکتا۔ جبکہ جمہور امت اس نص کو قرآنی رو سے قطعی حرام کہتی ہے۔ اور امت اسلامیہ کے بڑے بڑے ائمہ نے امام شافعی رہ کی

جلالت کا اعتراف کرتے ہوئے بھی انکے فتوای کو خلاف اجماع ایک اجتہادی لغزش قرار دیدیا۔ اور خود شافعی رہ کے متعدد علمأ حضرات نے بھی اس رائے کو قبول نہیں کیا مفتی عبدہ کو کتنا ہی بڑا عالم کہا جائے مگر امام شافعی رح سے انکو کیا نسبت۔ جمہور امت نے امام شافعی رہ کے اس قول کو اجتہادی لغزش کہنے سے گریز نہیں کیا تو مفتی عبدہ کی کھلی لغزش کو کون قبول کرتا۔

مفتی عبدہ نے اسلامی ذبیحہ کے سارے اصول اور پابندیوں کو یکسر ختم کرکے یورپین ذبیحہ کو مطلقاً حلال ٹھرایا۔ جو امام شافعی رہ کے مسلک کے بھی خلاف ہے۔ اس لئے علمأ امت نے مفتی عبدہ کے اس فتوے کو قرآن وسنت اور ائمہ اربعہ اور جمہور فقہا کے خلاف قرار دیا ہے اور اسلامی دنیا کے ہر علاقے سے اسکی تردید میں مضامین لکھے گئے۔

مفتی عبدہ کے نزدیک صرف اتنا کافی ہے کہ جانور کو کھانے کی نیت سے بالقصد مارا جائے مارنے کی صورت کچھ بھی ہو۔ انہوں نے ذکوۃ اختیاری کو بھی قرآن وسنت کی تصریحات کے خلاف غیر اختیاری ذکوۃ یعنی شکار پر قیاس کرکے ایک کرڈالا۔ اختیاری ذکوۃ بالاتفاق امت حلقوم کی رگوں کو کاٹنا شرط ہے انہوں نے اس کا بھی انکار کردیا۔ ان کا تو یہ عقیدہ ہے کہ اگر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو تزکیہ کا کوئی ایسا طریقہ معلوم ہوتا تو جانور کیلئے سہولیت اور بے ضرر ہوتا

جیساکہ بجلی کے کرنٹ سے مارنے کا تذکیہ ہے۔ اگر یہ وصف اس میں صحیح ہو تو اس طریقہ کو اسلامی ذبیحہ کے طریقے سے افضل قرار دیتے۔ انکے نزدیک جانور کو گلا گھونٹ کر بالقصد مارا جائے تو بھی حلال ہے انکے نزدیک اپنے طور پر کسی طریقے سے مرجائے تو جائز نہیں ہے۔

مولانا بنوری رہ سے ایک سوال کیا گیا تھا کہ یورپ میں ایک ساتھ سینکڑوں جانوروں کو کھڑا کرکے گردن اڑادی جاتی ہے یہ ذبیحہ حلال ہے یا نہیں۔ جواب میں بنوری صاحب نے کہا کہ ایسا ذبیحہ حرام ہے مگر بعد میں معلوم ہوا کہ یورپ میں مختلف طریقوں سے ذبح کیا جاتا ہے۔ مفتی محمد شفیع صاحب نے بھی اختلاف کیا کہ جب تک مشینی ذبیحہ کے متعلق پوری معلومات نہ ہو اسکو حرام قرار نہیں دیا جاسکتا۔ مشین کو دیکھا جائے کہ اس سے اسلامی ذبیحہ کی شرائط پوری ہوتی ہیں یا نہیں اگر نہیں ہوتی ہیں تو اس مشین میں ترمیم ممکن ہے کہ اسلامی شرع کے مطابق ڈھالا جاسکتا ہے۔

## (مفتی محمد شفیع صاحب کا فتویٰ)

مشینی ذبیحہ میں اتنی بات متعین ہے کہ اگر جانور کی عروق ذبح یعنی وہ رگیں اور نالیاں جن کا کاٹنا واجب ہے) یا ذبح کرنے والا مسلمان یا کتابی نہیں

یا عیب کچھ ہے مگر ذبح کے وقت اللہ کا نام لینا قصداً چھوڑ دیا یا کسی غیر اللہ کا نام اس پر ذکر کیا گیا ہے تو وہ ذبیحہ حلال نہیں. کسی مشین میں شرائط مذکورہ کی خلاف ورزی نہ ہو تو اس کا ذبیحہ کیا ہوا جانور حلال ہے. اور اس میں سے ایک شرط بھی فوت ہو جائے تو ذبیحہ حرام ہو جائیگا. اور جب تک صحیح صورت حال معلوم نہ ہو اس وقت تک مشینی ذبیحہ کے گوشت سے احتیاط کرنا واجب ہے.

ماہنامہ البلاغ. فروری ۱۹۶۸ء کے شمارے میں رسالہ ذبیحہ کے احکام پر جمیل احمد تھانوی جامعہ اشرفیہ کی تنقید شائع ہوئی کہ ہم مسلمان ہیں خدا اور رسول کے غلام. ان پر اور انکے ہر احکام پر ایمان رکھنے والے ہیں. نہ کسی مسئلہ میں رائے رکھتے ہیں نہ انسانی رائیں خدائی حکم کا درجہ پا سکتی ہیں. نہ دین کہلا سکتی ہیں نہ خدائی حکم کے مقابل لائی جا سکتی ہیں.

آپکی خیر خواہی میں ایک مشورہ بھی گذارش ہے کہ ہمارے ملک میں حرام خوری. حرام نوشی. حرام پوشی. حرام کوشی. اور حرام کاریاں تو بہت پہلے سے رائج تھیں اور بہت سے لوگ ان میں مبتلا تھے مگر اب تک پورا ملک اس سے بچا ہوا تھا کہ وہ حرام خود ہو جائے افسوس صد افسوس ڈاکٹر فضل الرحمٰن اور آپ لوگوں نے یہ سلسلہ شروع کر کے اس کمی کو پورا کرنے کی ٹھانی لی ہے. ہم سب لوگ اور پاکستان کی

اکثریت حنفی ہے۔ اور ہمارا مشاہدہ ہے کہ کامل تحقیقات کے بعد یہی ثابت ہوتا ہے کہ ہر مسئلہ میں حنفی مسائل بہت مضبوط بڑے قوی دلائل پر مبنی اور قرآن وحدیث کے بہت مطابق ہیں۔ اس لئے وہ دوسرے مذھبوں سے بھی راجح ہیں۔ معلوم نہیں آپ کیوں مذھب سے ورغلانے کی کوشش کرکے گمراہ کرنا چاہتے ہیں۔ اور آجکل کی پھسپھسی سطحی غلط فہمیوں پر یورپی نمبر مذھبی ذھنیت پر اسلامی ملمع سازی کا کرشمہ تو کوئی وقعت نہیں رکھتا۔ نہ اسکو تحقیق کا نام بھی دیا جاسکتا۔ اور ظاہر ہے کہ حنفی مذھب میں قصداً بلا تسمیہ ذبح حرام۔ غیر اللہ کے نام سے حرام۔ غیر مسلم وغیر کتابی کا (آجکل کے لا مذھبوں اور دھریوں) کا ذبح بھی حرام اور غیر انسانی یعنی مشینوں وغیرہ کا مقتولہ تو کل عالم میں حرام۔

اسکے بعد مفتی صاحب لکھتے ہیں کہ یہ مسلم وغیر مسلم اور تسمیہ بلا تسمیہ کی بحث قبل از وقت ہے۔ سب سے پہلے یہ دیکھنا ہے کہ جب ذکیتم من ذکوٰۃ کا فاعل انسان ہے تو ذبیحہ کا انسانی ذبیحہ ہونا ضروری ہے اگر انسانی ذبیحہ نہیں تو اس کے حلال ہونے کا سوال ہی نہیں۔ ذکوٰت کا فاعل انسان ہونے کا مطلب اس کے سوا کچھ نہیں ہو سکتا۔ کہ ذکات وذبح کا صدور انسان کی قوت ہی ہو کسی اور قوت سے صادر نہ ہو —

فکر ونظر مارچ ۱۹۶۸ء کے شمارے میں افکار و آرا ر کے عنوان
سے صاحب محمد صدیق مسلم ٹاؤن لاہور کی رائے شائع ہوئی۔ کہ مشینوں کے
ذریعے ذبیحہ کی ضرورت اس لئے پیدا ہوئی کہ صنعتی ترقی کے اس برق رفتار
دور میں زیادہ جانور کم وقت میں ذبح کرنے کے سوائے اس کے اور مناسب طریقہ
عمل نہیں کہ انہیں مشینوں کے ذریعے ذبح کیا جائے۔ اور جانوروں کو کم سے کم اذیت
پہنچے۔ جانوروں کو مشینوں کے ذریعے ذبح کرنے کے تین طریقے دنیا کے
ترقی یافتہ ملکوں میں رائج ہیں۔ پہلا طریقہ ضرب یا گولی سے جانوروں کو ذبح
کرنے کیلئے جب مذبح خانے میں لایا جاتا ہے تو اس وقت احتیاط برتی جاتی ہے
کہ نہ تو انہیں ہراساں کیا جاتا ہے نہ ہی انکے معدوں میں ضرورت سے زیادہ غذا
ٹھونس دی جائے اور نہ ہی بھوکے پیاسے ہوں۔ جانوروں کو متحرک پٹے سے
الگ الگ پنجروں میں چڑھا دیا جاتا ہے جس پر وہ صامت و ساکت کھڑے
رہتے ہیں۔ انکے سروں پر آہستہ آہستہ ایک چھوٹا سا ہتھوڑا حرکت کرتا
ہے جس جانور کی پیشانی سے یہ ہتھوڑا ٹکراتا ہے تیورا کر نیچے گر پڑتا ہے
اسکے گرتے ہی پنجرے کا فرش نیچے کی جانب نکل جاتا ہے اور جانور لڑھکتا
ہوا نیچے فرش پر گر جاتا ہے۔ جہاں اسکے پچھلے پیر رسی سے باندھ کر اسے چھت
سے لگی ہوئی ریل کے ساتھ لٹکا دیا جاتا ہے فتہائی تیز چھری سے اسکی جلد میں

شاہ رگ کے قریب شگاف لگاتے ہیں۔ اور ایک جگہ سے شہ رگ کو کاٹ دیتے ہیں۔ پھر شگاف میں دوسری طرف چھری کو چھاتی کے گڑھے تک اتار کر شریان اعظم اور جوف اعلیٰ کو کاٹ دیتے ہیں۔ خون کا فوارہ چھوٹ جاتا ہے اور چند منٹ کے اندر تمام خون ٹپک جاتا ہے جریان خون کے ساتھ ساتھ جانور کے سر کی کھال الگ کردی جاتی ہے۔ جریانِ خون کے ختم ہوتے ہی اسکی گردن کاٹ کر الگ کردی جاتی ہے۔ اور ساتھ ہی اسکے اگلے دونوں پاؤں کھروں سے کاٹ دئیے جاتے ہیں۔ طاقتور جانوروں مثلاً بھینسے بیل بچھڑے ذبح کرتے وقت انہیں بے ہوش کرنے کے بعد سر کے قریب حلقوم کو کاٹ دیا جاتا ہے اور ساتھ ہی اسکے سر کو زور سے عقبی جانب جھٹکا دیکر منکا توڑ دیا جاتا ہے تاکہ سارا خون بہہ جائے۔ جانوروں کو بے ہوش کرنے کے طریقے اس اعتبار سے بے حد سود مند ہیں۔ کہ ان سے جریان خون میں بڑی مدد ملتی ہے چونکہ سر پر ضرب لگتے ہی فشار خون بڑھ جاتا ہے اور حرکت قلب تیز ہو جاتی ہے اس سے خون کے بہاؤ میں بے حد اضافہ ہو جاتا ہے طاقتور جانور کو ذبح کرنے کیلئے ان کے دماغ میں تیز سلاخ بجلی کی تیزی کے ساتھ داخل کی جاتی ہے اس کے ساتھ ہی ایک چھری اسکے سینے اور حلق کے درمیان شریان اعظم میں گھونپ دی جاتی ہے یہ چھری صورت میں ٹیکہ لگانے والی سوئی کی مانند ہوتی ہے

اس کے ساتھ پمپ لگا ہوتا ہے جس کے ذریعہ سارا کا سارا خون باہر کھینچ لیا جاتا ہے۔ بجلی کے جھٹکے سے جانوروں کو مدہوش کرنیکا رواج بھی ہے۔ بکروں بھیڑوں کے سروں پر ہیڈفون کی قسم کا ایک آلہ لگادیا جاتا ہے۔ جسکے دونوں جانب بجلی کی رو گذارنے کا انتظام ہوتا ہے۔ آلے کو لگاتے وقت اس کے نیچے اسفنج کو برائین میں بھگوا کر رکھ دیا جاتا ہے۔ اس طرح بالوں میں بجلی کی رو کو روکنے کی جو مدافعتی قوت ہے اسے ختم کر دیا جاتا ہے۔ صرف دو سیکنڈ تک بہت معمولی قوت کی برقی رو گذاری جاتی ہے۔ جس سے جانور بے ہوش ہو جاتا ہے ماتھے پر بھی اس قسم کے آلے کو لگا کر برقی رو سے جانور کے مغز کو ماؤف کر دیا جاتا ہے اس سے گوشت کی لذت رنگت اور غذائیت میں کسی قسم کا فرق نہیں آتا نہ ہی خون منجمد ہو جاتا ہے۔

گیس کے ذریعے جانوروں کو بے سدھ کرنے کیلئے انکے چہروں پر گیس کے نقاب چڑھائے جاتے ہیں۔ اور گیس چھوڑ دی جاتی ہے گیس سے مدہوش ہونے کے بعد خون نکالنے کیلئے مذکورہ بالا طریقہ اختیار کیا جاتا ہے۔

کوثر کا طریقہ یعنی یہودیوں کے ذبح کرنے کا طریقہ مختلف ہے یہودیوں کو جس قدر جانور ذبح کرنے ہوں انکو مذبح خانے میں لے جاتے ہیں۔ انکے ملازم جانوروں کو پیروں سے باندھ کر زمین پر ڈال دیتے ہیں۔ انکی گردن کو موڑ دیا جاتا ہے

تاکہ نیچے کا حصہ نمایاں طور پر سامنے آجائے ایک یہودی عالم اپنے ہاتھ سے
چھری چلاتا ہے اور ساتھ ہی زیر لب کچھ پڑھتا جاتا ہے یہ وہ طریقے ہیں جو آجکل
ترقی یافتہ ممالک میں جانوروں کو ذبح کرنے کیلئے زیر عمل ہیں۔ کسی بھی ملک
میں ایسا کوئی طریقہ رائج نہیں جس سے بیک وقت سینکڑوں جانوروں کی گردنیں
کاٹ کر الگ کردی جاتی ہوں۔ کیونکہ اس قسم کے عمل سے گردنیں کٹنے کے ساتھ
ہی حرکت قلب بھی بند ہوجائیگی اور خون جہاں کہیں ہوگا اسی جگہ منجمد ہوجائیگا
اور جس گوشت میں خون ہو اس کا ذائقہ بھی وہ نہیں رہتا جو خون سے
پاک گوشت میں ہوتا ہے۔ امریکہ اور برطانیہ میں تو اتنی احتیاط برتی
جاتی ہے کہ جب تک ڈاکٹر گوشت کو خون سے یکسر پاک صاف قرار
نہ دیں اور ذبیحہ کے بارے میں تصدیق نہ کریں کہ وہ ہر لحاظ سے صحت مند
انسانی غذا کیلئے استعمال ہونے کے قابل ہے اس وقت تک گوشت فروخت
نہیں ہوسکتا۔

ماہنامہ البلاغ مئی ۱۹۷۲ء کے شمارے میں ایس ایم ابوالکلام
نے ایک خط کا ترجمہ کیا جو کہ ڈاکٹروں کی مسلم سوسائٹی کی طرف سے
انگریزی ماہنامہ مسلم لندن کے جون ۱۹۷۲ء کے شمارے میں چھپا تھا
اس کا خلاصہ یہ ہے کہ دنیا میں جتنے بھی آسمانی مذاہب ہیں ان میں انکے

متبعین کو جانوروں کو ذبح کرکے گوشت کھانے کی ہدایت کی گئی ہے اسلام بھی آسمانی مذہب ہے اسی لئے مسلمانوں کو تلقین کی گئی ہے کہ وہ حلال جانور کا گوشت ذبح کرکے کھائیں اس میں بہت سے طبی فوائد پوشیدہ ہیں۔ جانور کو حلال اس طرح کیا جائے کہ خون کا آخری قطرہ بھی نکل جائے۔ اس کیلئے ضروری ہے کہ ذبح کرتے وقت جانوروں کی دماغی حالت اور دل صحیح طور پر کام کر رہے ہوں اور دورانِ خون کا نظام صحیح کام کر رہا ہو۔ اور دماغ کا تعلق اعصاب کے ذریعے جسم اور دوسرے خونی خلیوں سے ہے۔ باقی رہے ان شریانوں کو کاٹ دیا جائے جن سے خون مکمل طور پر نکلتا رہے گردن ہی وہ مقام ہے جہاں چار ایسی شریانیں پائی جاتی ہیں جن سے خون گردش کرتا ہے اس مقام پر ذبح کرنے کا فائدہ یہ ہے کہ ایک طرف دماغ کو خون کی رسد رک جاتی ہے دوسری طرف خون تیزی سے خارج ہوتا ہے نتیجہ میں خون سے آکسیجن کی کمی کے باعث دماغ صرف تین سیکنڈ میں تکلیف کے احساس سے محروم ہو جاتا ہے اور بے ہوش دماغ کا تحت شعور اعصاب کے ذریعے جسم کے دوسرے خلیوں کو شدید تکلیف کا پیغام بھیجتا ہے کہ وہ زیادہ سے زیادہ خون اور آکسیجن اسکی طرف بھیجیں جسم کے خلیے زیادہ سے زیادہ خون روانہ کرتے ہیں یہاں تک کہ جسم سے آخری قطرہ خون بھی نکل جاتا ہے۔ دماغ یہ پیغام اس وقت تک بھیجتا رہتا ہے

جب تک بالکل ٹھنڈا نہ ہو جائے۔ یہ اس پیغام کا اثر ہوتا ہے کہ تشنج پیدا ہوتی ہے۔ اس کا اثر خون کے خلیوں پر اسی طرح ہوتا ہے جیسے بھیگے ہوئے کپڑے سے پانی نچوڑ لیا جائے۔ انگریزی قانون میں مسلمانوں اور یہودیوں کو اجازت ہے کہ جانور کو اپنے طریقہ پر ذبح کریں۔ یعنی یہ کہ انہیں اجازت ہے کہ جانور کو ذبح کرنے سے پہلے بے ہوش نہ کریں۔ یہودیوں کے طریقے میں صرف فرق یہ ہے کہ مسلمانوں کی طرح تین مرتبہ چھری نہیں پھیرتے صرف ایک جھٹکے میں ذبح کرتے ہیں جس سے کبھی کبھی خون مہیا کرنے والی شریانیں نہیں کٹتی جب تین مرتبہ چھری پھیرنے سے وہ آسانی سے کٹ جاتی ہیں اور اس میں تکلیف نہیں ہوتی

# اسلام اور بیمہ

ماہنامہ۔ بینات ۱۳۸۵ھ مطابق ۱۹۶۵ء میں مفتی محمد شفیع صاحب مرحوم کا مقالہ اسلام اور بیمہ کے عنوان سے شائع ہوا اس کا پس منظر یہ تھا کہ مجلس تحقیقات شرعیہ ندوۃ العلماء لکھنؤ نے نومبر ۱۹۶۴ء کو انشورنس کے متعلق ایک سوالنامہ جاری کیا تھا اس کا جواب مفتی ولی حسن ٹونکی کی طرف سے اپریل مئی ۱۹۶۵ء کے بینات میں دو قسطوں میں پھر جون ۱۹۶۵ء میں مفتی مولانا محمد شفیع صاحب مرحوم صدر دارالعلوم کراچی کی طرف سے شائع ہوا دونوں حضرات نے یہی موقف اختیار کیا کہ بیمہ کا مروجہ نظام اسلام کے منافی ہے اور دونوں حضرات نے بیمہ کا صحیح حل شرکت مضاربت کو اپنانے کو قرار دیا پھر بینات ہی میں علمی افکار کے عنوان سے مجلس تحقیقات شرعیہ لکھنؤ کی تجویز انشورنس کے متعلق شائع ہوئی جو وہاں کے علماء اور مفتیوں نے منظور کی تھی۔ جس پر نقد و تبصرہ کے عنوان سے بینات بابت صفر ۱۳۸۶ھ مطابق جون ۱۹۶۶ء میں شائع کیا گیا اور اراکین تحقیقات شرعیہ سے درخواست کی گئی کہ جلد از جلد مروجہ نظام انشورنس کا متبادل نظام اسلام کی روشنی میں پیش کریں۔

# بیمہ

مجلس تحقیقات شرعیہ ندوۃ العلماء لکھنؤ نے نومبر ۱۹۶۴ء کو انشورنس کے متعلق جو سوال نامہ جاری کیا تھا اور علماء سے رائے طلب کی تھی وہ سوال نامہ درج ذیل ہے۔

سوال نامہ۔ بیمہ کرانے والا بیمہ کمپنی کو قرض دیتا ہے کمپنی اس سے سودی کاروبار کرتی ہے یا تجارت وغیرہ میں لگاتی ہے اس سے حاصل شدہ نفع میں سے کچھ رقم بطور بونس ادا کرتی ہے جسکی شرح بدلتی رہتی ہے۔

(۱) بیمہ دار کو حاصل ہونے والی رقم ربوٰ ہے یا نہیں اگر ہے تو گنجائش نکل سکتی ہے یا نہیں۔

(۲) بیمہ دار صرف اصل رقم لینا چاہتا ہو کیا جائز ہے

(۳) جو رقم کمپنی ادا کرتی ہے اسکو سود کے بجائے اعانت یا احسان کہا جا سکتا ہے۔

(۴) جب انشورنس کا کاروبار حکومت کر رہی ہو یا نجی کمپنیاں کر رہی ہوں تو دونوں میں امتیاز یا کوئی فرق ہے یا نہیں؟۔

(۵) مروجہ انشورنس کی شکل میں کوئی ایسی ترمیم کی جا سکتی ہے جو معصیت کے دائرے سے خارج کر دے۔؟

مجلس تحقیقات شرعیہ نے اپنے اجتماع ۱۵ اور ۱۶ دسمبر ۱۹۶۵ء میں انشورنس کے مسئلہ پر علماء کرام کے جوابات کی روشنی میں غور کیا جو مجلس تحقیقات کے سوالنامہ کے پیش نظر ان حضرات نے تحریر فرمائے۔ اس پر غور و خوض کے بعد مجلس جس نتیجہ پر پہنچی وہ درج ذیل ہے

(۱) دونوں فریق مسلمان ہوں تو اس صورت میں معاملات کی شکلیں شریعت

اسلامیہ نے مقرر کی ہیں انکے علاوہ کسی شکل کا اختیار کرنا کسی حال میں جائز نہیں۔

(۲) ایک فریق مسلمان ہو دوسرا غیر مسلم ہو تو دو شکلیں نکلتی ہیں۔

(ا) معاملات کی شکل مقرر کرنا مسلمان کے اختیار میں ہو۔ اس کا حکم وہی ہے، جو صورت اولیٰ میں ہے

(ب) معاملہ کی شکل اختیار کرنا اسکے اختیار میں نہ ہو۔ صورت ثانیہ (ب) میں وقت ضرورت اسلام کے بعض جلیل القدر ائمہ فقہا کے قول کے بنا پر شرعاً اسکی گنجائش نکلتی ہے کہ مسلمان کچھ قیود اور شرائط کے ساتھ اس نوع کے معاملات میں حصہ لے سکے۔

انشورنس کا مسئلہ بھی مجلس کے نزدیک ایسی تشکیل میں داخل ہے۔ مجلس یہ رائے رکھتی ہے کہ اگرچہ انشورنس کی سب شکلوں کیلئے ربوٰ اور قمار لازم ہیں۔ اور ایک کلمہ گو کیلئے ہر حال میں اسلامی اصول پر قائم رہنے کی کوشش کرنا واجب ہے۔ لیکن جان و مال کے تحفظ و بقا کا جو مقام شریعت اسلامیہ میں ہے۔ مجلس اُسے بھی وزن دیتی ہے نیز مجلس اس صورت حال سے بھی صرف نظر نہیں کرسکتی کہ موجودہ دور میں نہ صرف ملکی بلکہ بین الاقوامی واسطوں سے انشورنس انسانی زندگی میں اس طرح دخیل ہوگیا ہے کہ اسکے بغیر اجتماعی اور کاروباری زندگی میں طرح طرح کی دشواریاں پیش آتی اور جان و مال کے تحفظ کیلئے بھی بعض حالات میں اس سے مفر ممکن نہیں اس لئے ضرورت شدیدہ کے پیش نظر اگر کوئی شخص اپنی زندگی یا اپنے مال یا جائداد کا بیمہ کرائے تو بالا مذکورہ ائمہ کے قول کے مطابق شرعاً اسکی گنجائش ہے۔

(ضمیمہ)

# تنبیہ

اوپر کی عبارت میں لفظ ضرورت شدیدہ سے مراد یہ ہے کہ جان یا اہل عیال یا مال کے ناقابل برداشت نقصان کا اندیشہ قوی ہو۔

## ضرورۃ شدیدہ۔ موجود ہونے یا نہ ہونے کا فیصلہ۔

مجلس کے نزدیک مبتلی بہ کی رائے پر منحصر ہے جو کہ عند اللہ جوابدہ سمجھکر علما کے مشورے سے قائم کرے۔

مدیر بینات محمد ادریس صاحب نے جون ۱۹۶۶ء کے بینات کے شمارے میں فتویٰ دینے کے متعلق فرمایا کہ مندرجہ بالا حالات ہندوستان کیلئے ہو سکتے ہیں پاکستان اسلامی ملک ہے اور سرکاری طور پر بھی پاکستان کا دین اسلام ہے، اس لئے پاکستان کیلئے علما سے گذارش ہے کہ مزید غور فرمائیں۔

(۲) علامہ جار اللہ نے انشورنس کی تحقیق پر ایک رسالہ "تامین الحیاۃ" عربی میں لکھا تھا جس کا ترجمہ مطیع اللہ افغانی نے اردو میں کیا تھا علامہ محمد احمد سنبھلی نے مقدمہ تحریر کیا یہ کتابچہ ۱۹۴۷ء میں لطفی پریس دھلی میں چھپا تھا اور ماہنامہ الرحیم میں ذلقعدہ ۱۳۸۶ھ مطابق مارچ ۱۹۶۶ء میں بھی شائع ہوا علامہ جار اللہ صاحب نے آیات قرآنی کی روشنی میں انشورنس کو جائز قرار قرار دیا اس لئے کہ عربوں میں دیت کی ادائیگی اس کے ہر قبیلہ پر تاوان ہوا کرتا تھا اسکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی قائم رکھا اور حضرت عمر رض نے دیت کی ادائیگی

کا دائرہ قبیلہ سے بڑھا کر بیت المال تک کر دیا۔ اور چونکہ علامہ جار اللہ صاحب کے
خیال میں بیمہ کی رقم تجارت میں لگائی جاتی ہے اور منافع بونس کی شکل میں ادا کیا
جاتا ہے جو کہ مضاربت کی شکل ہے۔

اس لئے انکے خیال میں انشورنس جائز ہے۔

(۳) لاہور کی ایک ایسوسی ایشن نے ایک بزم مباحثہ منعقد کرائی۔
جس کا موضوع تھا "بیمہ زندگی یا لائف انشورنس" اسلامی نقطہ نگاہ سے۔
نعیم صدیقی صاحب نے بھی تقریر کی تھی جو ترجمان القرآن میں مئی ۱۹۶۰ء
کے شمارے میں شائع ہوئی۔ اور پھر دسمبر ۱۹۶۰ء میں ایک پمفلٹ کی شکل میں اسلامک
پبلیکیشنز لاہور نے شائع کی۔

نعیم صدیقی صاحب اپنے مقالہ میں فرماتے ہیں کہ ارضی و سماوی حوادث
و مصائب و آفات۔ جسمانی، زرعی، اقتصادی، اندیشوں کا سامنا کرنیکے
لئے انسانی فطرت اس کے انسداد کی تدابیر میں لگی رہتی ہے۔ اس قسم کی تدابیر
ایک طرح کا انشورنس ہیں۔ جو کہ ناگہانی حوادث اور اندیشوں کا اہتمام ہے۔
ایسی ناگہانی آفات جن کا سدباب فرد واحد نہیں کر سکتا بلکہ ایسی آفات کا سد
باب اجتماعی طور پر کیا جاتا ہے۔ ایسی اجتماعی صورتوں کو انشورنس یا بیمہ کا نام
دیا گیا ہے۔ ایک فرد واحد کے وزن کو بہت سے افراد معمولی سی قربانی دیکر پوری
جمعیت کی اکھٹی کی ہوئی رقم آفت زدہ فرد یا اسکے لواحقین کو دے دیتے ہیں۔

( بیمہ )

اس طرح اسکے نقصان کی تلافی ہوجاتی ہے۔ پوری جمعیت کسی فرد کو پہلے سے معلوم نہیں ہوتا کہ کس کو نقصان یا مصیبت آنے والی ہے۔

مدینہ کی اسلامی ریاست پورے مسلم معاشرہ کیلئے انشورنس سسٹم تھی۔ ہر فرد اس کا وثیقہ دار یا پالیسی ہولڈر تھا۔ ہر فرد کو اندوختے۔ زرعی۔ سرمایہ اور مویشیوں کی مقداروں کے مطابق ایک مقررہ شرح سے سالانہ چندہ پریمیم ادا کرنا لازمی تھا۔ ریاست اس نظام کے وسیلے سے حادثے کی صورت میں ہر حال میں سہارا دیتی تھی ہر حاجت مند کیلئے اجتماعی نظام کفالت تھا۔

قتل خطا کی صورت میں کسی فرد پر اگر تاوان (دیت) کا وزن آجاتا تو مدینہ کے تحریری دستور کے مطابق مقتول کے خون بہا کی ادائیگی قاتل کے قبیلہ والے اور ہمدرد مل کر خون بہا یا دیت ادا کرتے تھے۔ اگر قاتل کا حلقہ دیت کی ادائیگی کے قابل نہ ہوتا تو دیت کی رقم حکومت ادا کرتی تھی۔

معاشی نقصان یا حادثے۔ بیوہ یتیم۔ ضعیف۔ معذور۔ بے روزگار کیلئے ایک اجتماعی نظام تھا۔ جسکی وجہ سے ہر رکن زندگی کا فرض انجام دیتے ہوئے ایک لمحہ کیلئے بھی اپنے پسماندگان کیلئے فکر مند نہ ہوتا تھا اس کو یقین تھا کہ حکومت ہر طرح کا نقصان پورا کریگی۔ اور اسکے انتقال کے بعد بھی پسماندگان کو معاشی یا کسی اور قسم کی پریشانی نہیں ہوگی۔

انہوں نے اس خیال کا اظہار کیا کہ میں اصولاً بیمہ کا مخالف نہیں مگر موجودہ

نظام بیمہ اسلام سے متصادم ہے۔
نیز چونکہ بیمہ کروانے والے افراد سے بیمہ کمپنی رقم اکھٹی کرکے بذریعہ بنک سرمایہ داروں کو دے دیتی ہے۔ جس سے سرمایہ دار ۱۵ / سے ۲۵ / فی صد کمائی کرتے ہیں۔ اور سرمایہ دار اس بنک کو ۸ / ۹ / فی صد ادا کرتے ہیں۔ بیمہ کمپنیاں اس رقم سے اپنی بھاری مصارف نکالتی ہیں۔ اور کچھ مقدار نفع رکھتی ہیں۔ وثیقہ داروں کو یعنی سرمایہ کے اصل مالکوں کو بمشکل ایک فی صدی کے حساب سے منافع ملتا ہے۔ اسکو بونس کی شکل میں بیمہ داروں میں تقسیم کردیتے ہیں۔ اور نقصان اٹھانے والے بیمہ داریا انکے پسماندگان کو بیمہ کمپنیاں ادا کردیتی ہیں جس میں سود شامل ہوتا ہے۔ اس لئے اسلامی نقطہ نگاہ سے ناجائز ہے۔

(۴) بعد ازاں ماہنامہ فکرونظر بابت شعبان و رمضان ۱۳۹۲ھ مطابق اکتوبر ۱۹۷۲ء میں ڈاکٹر صغیر حسین معصومی کا مقالہ اس موضوع پر شائع ہوا جس میں انہوں نے یہ موقف اختیار کیا کہ پوری دنیا میں سودی کاروبار رائج ہے۔ جو کہ پرانے زمانے کے سود سے بالکل مختلف بہت کم شرح پر سودی کاروبار ان بنکوں کے ذریعہ ہوتا ہے جن پر حکومت کا پورا کنٹرول ہے۔ اس لئے جاری رکھا جا سکتا ہے۔ دوسرے یہ کہ بیمہ ایک معاہدہ ہے اور اس میں ہر وہ شخص شامل ہو سکتا ہے جو اسکے شرائط وقیود کو تسلیم کرے۔

بیمہ ایسے معاملات کی پیداوار ہے جو نئے زمانہ کے پیداوار ہیں اور یہ معاملے شریعت سے کہاں تک موافقت رکھتا ہے اس بارے میں میں لوگوں بڑا اختلاف ہے۔ مجمع بحوث اسلامیہ کی دوسری موتمر اسلامیہ کانفرنس میں اس مسئلہ پر بحث ہوئی اور حسب ذیل قرارداد پاس کی گئی۔

(۱) بیمہ جس کی ذمہ دار تعاونی (کوآپریٹو) جمعیتیں ہیں اور جس میں سارے بیمہ کرنے والے اس امر میں شریک ہیں کہ اپنے ممبروں کی حاجتوں کو پوری کرنے کیلئے ادا کردیں۔ ایک امر مشروع ہے۔ اور یہ نیکی میں ایک دوسرے سے تعاون کرنا ہے۔

(۲) حکومت کے معاشی نظام اور اجتماعی ضمانت کے نظام کے مثل جو طریقے اس وقت بعض سلطنتوں اور ریاستوں میں رائج ہیں یا اجتماعی بیمہ کی شکل میں

جو دوسرے ممالک میں رائج ہیں۔ سب کے سب جائز اعمال میں سے ہیں
بنا بریں چونکہ حکومت پاکستان نے ساری بیمہ کمپنیوں کو قانونی طور اپنی زیر نگرانی
لے لیا ہے یہ کہنے میں کوئی قباحت نہیں معلوم ہوتی کہ حکومت پاکستان کی منظور کردہ
بیمہ کمپنیوں کے بیمہ زندگی یا بیمہ خاص وغیرہ کو تعاونی جمعیتوں (کوآپریٹو)
کی حیثیت دی جائے۔ اور انکے تامینات کو جائز اعمال میں شمار کیا جائے۔
پاکستان اسٹیٹ بنک کے اصول کے مطابق کے ملک کے سارے بنک
پابند ہیں۔ نیز یہاں کے تجارتی اصول یا بنک کے قوانین حکومت سے منظور شدہ
ہیں۔ ساتھ ہی یہاں کے بنکوں اور انشورنس کمپنیوں میں حکومت کا حصہ
ستر فی صد ہے۔ اور بقیہ تیس فی صد حصہ بھی حکومت کی اجازت و اختیار سے
حکومت کی منشا کے مطابق تصرف میں لایا جاتا ہے۔ غرض اس میں کوئی کلام نہیں
کہ حکومت کے منظور شدہ قوانین واصول کے مطابق سارے بنکوں اور بیمہ
کمپنیوں کے معاملات تعاون باہمی کی بنیاد پر جاری ہیں۔ اور لوگوں کے حقوق کی
حفاظت کی ضمانت ان کا عین فریضہ ہے۔
حضرت مفتی صاحب کا رسالہ بیمہ زندگی چند سال ہوئے لکھا گیا تھا۔ اسمیں
انشورنس کے پرانے قوانین کو پیش نظر رکھا گیا تھا۔ اب حکومت کی پالیسی
بدل جانے کی وجہ سے انشورنس کمپنیوں کی حیثیت بدل گئی ہے اور "زیر عنوان مروجہ
بیمہ کا صحیح بدل" کے عنوان سے رسالہ مذکورہ میں جو تجویزیں پیش کی گئی ہیں

آجکل تقریباً ان میں سے اکثر و بیشتر عمل میں آچکی ہیں. صرف تجارتی طبقے ابھی تک پوری طرح نہیں بدلے جن میں اکثر طریقے شرع سے زیادہ مختلف نہیں اور بیشتر طریقے موافق ہیں .

ماہنامہ البلاغ . جولائی ۱۹۷۴ء کے شمارے میں محمد سمیع نے ایک سوال امریکہ کے انشورنس کے بارے ارسال کیا تھا .

سوال کا متن یہ ہے . امریکہ میڈیکل انشورنس اس طرح وجود میں آئی کہ ایک دفتر میں چند لوگ باری باری بیمار ہوئے جس کی وجہ سے انکی معاشی حالت خراب ہوگئی . دفتر کے لوگوں نے چندہ کیا اور اس کے بعد دوست واحباب نے ایک فنڈ قائم کیا کہ ہر فرد اس فنڈ میں چندہ دے جب کوئی بیمار ہو تو اس موقع پر اسکی مالی امداد فنڈ میں سے مالی مدد کریں . رفتہ رفتہ اس فنڈ میں دوسرے افراد بھی شامل ہوتے گئے . اور اب بڑے پیمانے پر اس قسم کا انشورنس عام ہے اور بڑے بڑے لوگ بغیر تنخواہ پر اس کاروبار کو چلا رہے ہیں .

اگر فنڈ سے زیادہ علاج پر خرچ ہوتا ہے تو تمام ممبروں سے زیادہ چندہ وصول کرتے ہیں . اور اگر کم خرچ ہوتا ہے تو یہ چندہ کم وصول کرتے ہیں .

اس سوال کا جواب مولانا رفیع عثمانی ؒ نے مندرجہ ذیل جواب دیا .
میڈیکل انشورنس کی جو تفصیل اوپر بیان کی گئی ہے . چونکہ اس میں کسی مرحلے میں سود یا قمار نہیں ہے اور کوئی چیز خلاف شریعت نہیں ہے . اس لئے

امداد باہمی کی یہ صورت بلا کراہیت جائز ہے۔ بلکہ مستحب ہے۔
علماء کرام کی طرف سے انشورنس اور امداد باہمی کی جو جائز صورتیں مختلف مواقع پر تجویز کی گئی ہیں انمیں سے ایک یہ بھی ہے مگر افسوس کہ مسلمان ملکوں میں اس پر توجہ نہیں دی گئی۔ کاش انکو بھی توفیق ہو کر وہ انشورنس کی رائج الوقت حرام صورتوں کو چھوڑ کر جائز صورتیں اختیار کریں۔

# حقوق نسواں کمیٹی کی رپورٹ

ماہنامہ البلاغ کے ستمبر ۱۹۶۷ء کے شمارے میں محمد تقی عثمانی صاحب کا تحریر
کردہ حقوق نسواں کمیٹی کی رپورٹ کا متن شائع ہوا۔ پھر دوسری قسط
اکتوبر ۱۹۶۷ء کے البلاغ کے شمارے میں محمد تقی عثمانی صاحب کا
اس رپورٹ پر تبصرہ شائع ہوا کہ اس کمیٹی میں ایک بھی عالم دین کو شامل
نہیں کیا گیا۔ تمام ممبران وہ لوگ ہیں جو اسلامی تعلیمات اور قرآن حدیث
سے بالکل ناواقف ہیں۔ اور اپنی صلاحیت کے مطابق مغربی ممالک کے
قوانین نسواں کو اس کمیٹی نے "تجاویز حقوق نسواں" بنا کر پیش
کر دیا۔ حالانکہ خواتین کے حقوق و فرائض کا مسئلہ قرآن اور احادیث
سے وابستہ ہے۔ اور آج پاکستانی عورت کا سب سے بڑا مسئلہ اسکی عزت وناموس
عفت وعصمت کا تحفظ ہے۔ ایسا نظام تعلیم نافذ کیا جائے جو اسکی ضروریات
کی تکمیل کر سکے۔ اور اسکی مقصد تخلیق اور صنفی خصوصیات سے ہم آہنگ
ہو۔ بحیثیت مسلمان انکے قانونی فیصلے اسلام کے مطابق ہوں۔ آجکی مسلمان
عورت اسلام کے مطابق عمل کرنے کیلئے مفتیوں سے رجوع کرتی ہے۔ عدالتی
فیصلوں پر اعتبار نہیں کرتی۔ انہوں نے اپنے تبصرہ میں فرمایا کہ کمیٹی کی تجاویز
کا مجموعی خلاصہ یہ ہے کہ کوئی شخص دوسری شادی کرے تو وہ پہلی بیوی
کے حق میں ظالم۔ مگر بیوی کی موجودگی میں داشتائیں رکھے۔ اور دوسری عورتوں

سے ناجائز تعلقات رکھنے پر کوئی اعتراض نہیں۔ کوئی اکیس ۲۱ سال سے کم عمر میں شادی کرلے تو وہ قانون کی نظر میں مجرم ہے۔ مگر کسی لڑکی سے ناجائز تعلقات قائم کرے تو قانون کو کوئی اعتراض نہیں ہے۔ اس کمیٹی کی رپورٹ کا پہلا حصہ ایوب خان کے دور میں جو عائلی قوانین نافذ ہوئے تھے۔ انکو یکسانیت کے ساتھ پورے پاکستان میں نافذ کرنے کے متعلق ہے۔ افسوس ناک بات یہ ہے کہ اس کمیٹی نے عائلی قوانین کی ان دفعات میں ترمیم کی ضرورت نہیں سمجھی۔ ارکان کمیٹی اپنے بالا تر ہے کہ قرآن وسنت کے واضح احکام عوام کا شدید احتجاج ملک کے اہل دانش کی ساری فکری کاوش بے اثر ہو گئیں۔ عائلی قوانین کے

دسیوں احکام قرآن وسنت کے واضح طور پر خلاف ہیں۔ مثلاً قرآن حکیم کا صریح اور واضح حکم ہے کہ مطلقہ عورت کی عدت تین مرتبہ ایام ماہواری کا گزرنا ہے۔ خواہ کتنے ہی دن گزر جائیں۔ یا حاملہ عورت کی عدت بچے کی ولادت پر پوری ہو جائے گی۔ مگر عائلی قوانین میں اسی حالت میں مدت تین ماہ رکھی ہے۔ قرآن کریم کا واضح حکم ہے کہ جب شوہر اور بیوی میں نا اتفاقی چل رہی ہو تو اس وقت مصالحت کی کوشش کرنی چاہیئے لیکن عائلی قوانین کا حکم ہے کہ اس وقت کے بجائے جب شوہر طلاق دے چکے تو مصالحت کی کوشش کرو۔

طلاق چیئرمین کو اطلاع کے وقت سے نوے دن تک مؤثر نہیں ہوتی۔ اور اس نوے دن سے پہلے مصالحت کی کوشش کامیاب ہو جائے۔ تو طلاق

خود بخود کالعدم ہو جائیگی ۔ اور اگر تین طہروں میں متفرق کرکے بھی تین طلاق دی جائیں تب بھی ایک ہی شمار ہو گی ۔ اور شوہر کو رجوع کرنے کا حق ہو گا ۔ حالانکہ قرآن کریم کا صریح حکم ہے کہ جس عورت کو تین طلاقیں دیدی گئی ہوں تو اس سے دوسرا نکاح بھی نہیں ہو سکتا تاوقتیکہ وہ دوسرے مرد سے شادی کرکے طلاق نہ لے ۔ قرآن وسنت اور اجماع امت کا فیصلہ ہے کہ عصبات میں قریب تر رشتہ دار کی موجودگی میں دُور کا رشتہ دار میراث سے محروم ہوتا ہے ۔ بیٹے کی موجودگی میں پوتا میراث میں حصہ دار نہیں ہو سکتا ۔ لیکن عائلی قوانین کے مطابق جس پوتا پوتی ۔ یا نواسہ نواسی کا باپ مر چکا ہو وہ بیٹوں کی عدم موجودگی میں بھی وارث ہو گا ۔ چنانچہ عائلی قوانین کی رُو سے اگر کوئی شخص ایک بیٹی اور ایک پوتی چھوڑ مرے تو بیٹی صرف ایک حصہ لیگی اور پوتی کو دو حصے ملیں گے ۔

سنہ ۱۹۶۷ء سے پہلے تک پاکستان کی تمام عدالتیں فیصلہ کرتی آئی ہیں کہ خلع شوہر اور بیوی کا دو طرفہ معاہدہ خود فریقین کی رضامندی سے انجام پاتا ہے اور زوجین میں سے کوئی فریق اسپر دوسرے کو مجبور نہیں کر سکتا یہی قرآن وسنت کا حکم ہے اور چودہ سو ۱۴ سو سال تک اس پر عمل ہوتا رہا ۔ سنہ ۱۹۶۷ء میں سپریم کورٹ نے پہلی بار یہ فیصلہ دیا کہ عورت عدالت میں درخواست دے اور عدالت محسوس کرے کہ فریقین کے درمیان خوشگوار تعلقات کا قیام مشکل ہے ۔ تو شوہر کی

رضامندی کے بغیر محض خلع کرکے نکاح فسخ کرا سکتی ہے۔ اس غیر شرعی قانون کو منسوخ
کرنے کے بجائے حقوق نسواں کمیٹی نے یہ سفارش کی کہ عورت کو خلع کرنے کیلئے
عدالت میں جانے کی ضرورت نہیں وہ فیملی کورٹ کے پریذائڈنگ
آفیسر کو صرف ایک تحریری نوٹس دیکر خلع کا اعلان کرسکتی ہے۔ نہ اسکو شوہر
کی رضامندی کی ضرورت ہے نہ عدالت میں دعویٰ دائر کرنے کی ضرورت ہے
ہر مسلمان اس حقیقت سے واقف ہے کہ اللہ تعالیٰ نے طلاق کا اختیار صرف مرد کو دیا ہے
عدالت کو نہیں۔ عورت کسی خاص مجبوری کے تحت شوہر کے ساتھ نہ رہ سکتی ہو
مثلاً مرد پاگل ہو یا مفقود الخبر ہو یا نان نفقہ دینے سے منکر ہو یا نامرد ہو
اس کے لئے بھی عدالت کے ذریعہ فسخ کرانے کا ایک خاص طریقہ مقرر کیا ہے۔
پھر ماہنامہ البلاغ نومبر دسمبر سنہ ۱۹۷۶ کے شمارے میں محمد تقی عثمانی
کے مقالہ کی تیسری قسط شائع ہوئی میں فرماتے ہیں کہ کمیٹی نے سفارش کی ہے
کہ اگر زوجہ شادی کے پانچ سال بعد یا اس سے زیادہ مدت اپنے شوہر کے ساتھ
رہ چکی ہے۔ تو شوہر کی طرف سے طلاق مؤثر ہو جانے کی صورت میں وہ شوہر کی جائیداد منقولہ
وغیر منقولہ میں ۱/۸ حصہ وصول کرنے کی مستحق ہوگی۔ قرآن کریم کا حکم تو یہ ہے
کہ طلاق کے بعد مرد پر ایک تو مہر کی ادائیگی دوسرے جہیز اور بیوی کی دوسری املاک
واپس کرنی ضروری ہیں۔ تیسرے عدت کے دوران اس کا نفقہ اور رہائش کے اخراجات

اس کے ذمہ ہیں۔ انکے علاوہ کوئی اور مالی حق شوہر پر واجب نہیں۔ اگر اس کا شوہر نکاح یا عدت کے دوران انتقال کر جائے تو اس وقت وہ اسکی جائیداد میں $\frac{1}{4}$ یا $\frac{1}{8}$ حصّے کی وارث ہوتی ہے۔

کمیٹی نے سفارش کی ہے کہ شوہر کی طرف سے طلاق کی صورت میں اُسے حکم دیا جائے کہ عدت کے زمانہ کے علاوہ شادی شدہ زندگی کے ہر سال کیلئے ایک ماہ کے حساب سے شمار کی جانے والی مدت کیلئے اپنی سابق زوجہ کو نان نفقہ ادا کرے۔ قرآن کریم و سنت کی روشنی میں اسلامی فقہ کا حکم یہ ہے کہ عدت کے دوران مطلقہ کا نفقہ شوہر کے ذمہ واجب ہے۔ اور عدت کے بعد جب تک ......... اسکی آمدنی کا مستقل انتظام نہ ہو۔ اگر اس کی اولاد بالغ موجود ہے تو اس کے ذمہ اگر نہ ہو تو باپ کے ذمہ واجب ہے۔ اور اگر ان میں سے کوئی نہ ہو تو محرم رشتہ داروں پر شرعاً واجب ہے کہ وہ اپنے حصہ میراث کے بعد ان کا نفقہ مشترک طور سے ادا کریں۔ اگر وہ اپنے فریضے کی ادائیگی میں کوتاہی کریں تو اسلامی قانون کی رُو سے عورت کو حق ہے کہ بذریعہ عدالت انہیں اسپر مجبور کرے۔

قرآن شریف کی آیت کے مطابق اگر میاں بیوی میں علٰحدگی ہو جائے تو اللہ تعالیٰ اپنی کشائش کے ذریعہ ان میں سے ہر ایک کو دوسرے سے بے نیاز کر دے گا۔ یہ آیت بھی اشارہ کر رہی ہے کہ میاں بیوی کی علٰحدگی ہو جائے تو نفقہ شوہر پر واجب نہیں رہتا۔ بلکہ اگر اس کا کوئی مستقل انتظام نہ ہو تو اسکی اولاد۔ باپ بھائیوں اور

دوسرے محرم رشتہ داروں پر واجب ہوتا ہے۔ اگر کوئی بھی نہ ہو تو ایسے لوگوں کیلئے بیت المال سے وظیفہ کا عمومی قانون اسلام میں موجود ہے۔

کمیٹی نے سفارش کی ہے کہ اگر شوہر یا اس کے رشتہ دار کسی بیوی کو اپنے ماں باپ بچوں بھائیوں بہنوں سے ملاقات کرنے سے روکتے ہوں تو ان کے اس عمل کو قابل تعزیر جرم قرار دیا جائے اور تین ماہ تک قید یا جرمانہ یہ دونوں سزائیں مقرر کی جائیں اور شوہر کے خلاف جرم ثابت ہوجائے تو اسکی بیوی کو اس جرم کی بنیاد پر فسخ نکاح کا دعوٰی دائر کرنے کا حق دیا جائے۔ اس معاملے میں حالات کا جائزہ لینا ضروری ہے فسخ نکاح کا جواز جائز نہیں۔ حدیث میں بیوی کے والدین اور بھائی کا اکرام کرنے کا حکم آیا ہے... کمیٹی نے سفارش کی ہے بچوں کی پرورش کے تنازعات میں اگر شوہر بچوں کو انکی ماں کے پاس چھوڑنے سے اس بنا پر انکار کرے کہ وہ بد چلن ہے تو اسکی یہ تہمت غلط ثابت ہو تو فیملی کورٹ کو یہ اختیار دیا جائے کہ تہمت لگانے والے کو اظہار وجوہ کا ایک موقع دیکر اسے چھ ماہ تک قید یا جرمانہ یا دونوں سزائیں دے سکے۔ اسلام نے زنا کی تہمت پر اسّی کوڑے اور انکی شہادت ناقابل قبول قرار دی ہے۔ کمیٹی کی قابل تعریف تجاویز کو قابل تعریف قرار دیتے ہوئے محمد تقی عثمانی صاحب دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں اور ہمارے ارباب حل و عقد کو اس رپورٹ کی غلط سفارشات کے شر سے بچائے۔ اور ملت کے اس اہم مسئلے میں سلامت فکر کے ساتھ فیصلہ کرنے کی توفیق بخشے۔ آمین ثم آمین۔

# اسلام میں خلع کی حقیقت

ماہنامہ البلاغ۔ جولائی اگست ۱۹۷۰ء کے شمارے میں دو قسطوں میں محمد تقی صاحب کا تحریر کردہ ایک مقالہ "اسلام میں خلع کی حقیقت" کے عنوان سے شائع ہوا جو سپریم کورٹ کے ایک فیصلہ کے دلائل پر تبصرہ تھا۔ وہ فرماتے ہیں۔۔

خلع عربی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی "اتارنے" کے ہیں۔ اس لفظ کو زوجین کی جدائی کیلئے مستعار لیا گیا ہے۔ قرآن کریم میں شوہر اور بیوی کو ایک دوسرے کا لباس قرار دیا گیا ہے۔ اور خلع کے ذریعہ دونوں اپنا یہ معنوی لباس اتار دیتے ہیں۔ نکاح اور دوسرے شرعی معاملات کی طرح خلع بھی ایجاب وقبول کے ذریعے انجام پاتا ہے۔ لیکن اگر زیادتی مرد کی طرف سے ہو تو تقریباً تمام فقہا کا اسپر اتفاق ہے کہ شوہر کیلئے معاوضہ لینا جائز نہیں۔ اُسے چاہیئے کہ معاوضہ کے بغیر عورت کو طلاق دے دے۔ ایسی صورت میں اگر مرد معاوضہ لے گا تو مرتکب حرام اور سخت گنہگار ہوگا۔ ہاں اگر زیادتی عورت ہی کی جانب سے ہو اور وہی رشتہ فسخ کرنا چاہتی ہو تو اس صورت میں مرد کیلئے معاوضہ لینا جائز ہے۔ لیکن بہتر یہ ہے کہ یہ معاوضہ مہر کی مقدار سے زائد نہ ہو تاہم اگر زیادہ باہمی رضامندی سے مقدار مقرر کرلی گئی تو بھی خلع صحیح ہوگا۔ اور عورت کو مقررہ معاوضہ دینا ہوگا۔

خلع کا معاملہ زوجین از خود کرسکتے ہیں۔ بعض فقہائے اس کیلئے عدالت سے

رجوع کرنا ضروری قرار دیا ہے۔ لیکن ائمہ اربعہ کے نزدیک یہ معاملہ باہمی رضامندی سے ہو سکتا ہے۔ عدالت میں جانے کی ضرورت نہیں۔

فقہائے مجتہدین کا اس میں اختلاف ہے۔ کہ "خلع" کی حیثیت طلاق کی ہے یا فسخ کی۔ جو حضرات خلع کو طلاق قرار دیتے ہیں انکے نزدیک جو شخص اپنی بیوی سے ایک مرتبہ خلع کرلے تو یہ طلاق شمار ہوگی۔ لہٰذا اگر وہ اسکی رضامندی سے اُسے دوبارہ نکاح میں لے آئے تو اُسے صرف دو طلاقوں کا اختیار ہوگا۔ لیکن جو حضرات خلع کو فسخ قرار دیتے ہیں انکے نزدیک اگر خلع کے بعد میاں بیوی باہمی رضامندی سے دوبارہ نکاح کرلیں تو شوہر کو بدستور تین طلاقوں کا اختیار رہتا ہے۔ لیکن اس پر اتفاق ہے کہ خلع سے عورت بائنہ ہو جاتی ہے۔ یعنی اس کے بعد شوہر یک طرفہ طور پر رجوع نہیں کر سکتا۔ دونوں کی رضامندی سے دوبارہ نکاح ہو سکتا ہے۔

اگر عورت پورے مہر کے بدلے میں طلاق حاصل کرے تو اسے خلع کہیں گے۔ اور اگر مہر کا کچھ حصہ معاوضہ قرار پائے تو وہ فدیہ کہلائیگا۔ اور اگر زائد مقدار کو عوض مقرر کیا جائے تو وہ صلح ہوگا۔ اور اگر طلاق کے بدلے عورت اپنا کوئی حق ساقط کرے تو اُسے مبارات کہا جائے گا۔

اب تک تمام فقہاء اور مجتہدین کا اس پر اتفاق چلا آتا ہے۔ کہ خلع شوہر اور بیوی کا باہمی معاملہ ہے جو فریقین کی رضامندی پر موقوف ہے۔

لھٰذا کوئی فریق دوسرے کو اس پر مجبور نہیں کر سکتا۔ نہ شوہر کو یہ حق ہے کہ وہ بیوی کو خلع پر قانوناً مجبور کرلے اور نہ بیوی کو یہ حق ہے کہ وہ شوہر سے بزور قانون خلع حاصل کرے۔

غیر منقسم ھندوستان اور پاکستان کی عدالتیں بھی مسلمانوں کے مقدمات میں اسی اصول کے مطابق فیصلے کرتی آئی ہیں۔ اس سلسلے میں عمر بی بی بنام محمد دین کے مقدمے میں جسٹس عبدالرحمٰن اور جسٹس بارنس نے متفقہ طور پر یہ فیصلہ دیا تھا کہ عورت شوہر کی مرضی کے بغیر خلع نہیں کرا سکتی۔ اسی طرح سعیدہ خانم بنام محمد سمیع کے مقدمے میں جسٹس اے آر کارنیلیس جسٹس محمد جان اور جسٹس خورشید زمان صاحبان نے بھی یہ فیصلہ کیا تھا کہ شوہر کی رضامندی کے بغیر خلع نہیں ہو سکتا۔ اور محض اختلاف مزاج ناپسندیدگی اور نفرت کی بنا پر عدالت نکاح کو فسخ نہیں کر سکتی۔ لیکن سنہ ۱۹۵۹ء میں لاہور ہائی کورٹ کے جسٹس شبیر احمد جسٹس بی۔ زیڈ کیکاؤس اور جسٹس مسعود احمد نے بلقیس فاطمہ بنام نجم الاکرام کے مقدمے میں یہ فیصلہ دیا کہ اگر عدالت تحقیق کے ذریعہ اس نتیجہ پر پہنچ جائے کہ زوجین حدود اللہ کو قائم نہیں رکھ سکینگے تو عدالت شوہر کی رضامندی کے بغیر خلع کرا سکتی ہے۔

پھر سنہ ۱۹۶۷ء میں سپریم کورٹ کے معزز جج جسٹس ایس۔ اے۔ رحمان اور جسٹس فضل اکبر جسٹس حمود الرحمان جسٹس محمد یعقوب علی

اور جسٹس ایس اے۔ محمود الرحمٰن نے بھی خورشید بیگم بنام۔ محمد امین کے مقدمے
میں اسی نقطۂ نظر کو اختیار کیا ہے۔

# کم عمری کی شادیوں کا مسئلہ

ماہنامہ فکر و نظر فروری ۱۹۷۴ء کے شمارے میں اس موضوع پر جناب عمر احمد عثمانی کا ایک مقالہ شائع ہوا جس میں انہوں نے بحث کی کہ فقہاء کرام کو اس مسئلہ میں ایک روایت کی وجہ سے اشتباہ ہوا ہے۔ یہ روایت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی طرف منسوب کی گئی ہے۔ جس میں وہ فرماتی ہیں کہ "حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے نکاح کیا جبکہ میں چھ سال کی تھی۔ اس کے بعد ہم مدینہ منورہ آئے پھر (رخصتی کے وقت) مجھے کسی بات نے نہیں گھبرایا مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور (انصاری عورتوں نے) مجھے آپ کے حوالے کر دیا ان دنوں میں نو سال کی تھی۔

ایک دوسری روایت میں ہے کہ عروہ ابن زبیر رض نے بتایا کہ حضرت خدیجہ رض کا انتقال حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے مدینہ کی طرف ہجرت فرمانے سے تین سال پہلے ہو گیا تھا۔ دو سال تک آپ نے کوئی شادی نہیں فرمائی۔ پھر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔ جبکہ وہ چھ سال کی تھیں۔ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی رخصتی اس وقت ہوئی جبکہ وہ نو سال کی تھیں۔

پھر ماہنامہ فکر و نظر مارچ ۱۹۷۴ء کے شمارے میں اس مقالہ کی دوسری قسط شائع ہوئی جس میں صاحب مقالہ نے ذکر کیا کہ علماء کرام کیلئے یہ حدیث انتہائی مشکل واقع ہوئی ہے۔ نکاح کے متعلق علماء نے یہ فتویٰ دیا کہ صغر سنی کی شادیاں جائز نہ ہوتیں تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ رض سے چھ سال کی عمر میں نکاح

نہ فرماتے ۔

رخصتی کے متعلق ہمارے فقہائے کرام اور علمائے امت نے افریقہ وغیرہ کی کچھ معمولی بلکہ استثنائی مثالوں کو سامنے رکھ کر یہ ثابت کر کے اپنا پیچھا چھڑانے کی کوشش فرمائی ہے کہ لڑکیاں بعض صورتوں میں خصوصاً گرم ممالک میں نو سال کی عمر میں بالغ ہو جاتی ہیں ۔ لیکن یہ معاملہ افریقہ کا نہیں نہ ہی خصوصی صورتوں کا ہے ۔ یہ معاملہ مکہ کا ہے جہاں آج بھی لڑکیاں عموماً نو سال میں بالغ نہیں ہو پاتی ۔ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا گھرانہ جس شرافت و تقدس کا سرچشمہ تھا وہاں تو ہم خصوصی حالات اور مخصوص کوائف کا تصور بھی نہیں کر سکتے جو دوسری جگہوں میں لڑکیوں کو نو سال کی عمر میں بالغ کر دیتے ہیں ۔ مذکورہ بالا حدیث کتنی ہی قوی اور سند کتنی ہی صحیح کیوں نہ ہو مگر خبر واحد ہے جو قرآن کریم کی نص صریح کے مقابلہ میں قابل قبول نہیں ہو سکتی ۔ قرآن کریم کی نص صریح نے نکاح کی عمر بلوغ کو بتایا ہے لہٰذا صغر سنی کی شادیوں کے جواز میں قرآن کریم کی نص صریح کے خلاف اس حدیث سے استدلال نہیں کیا جا سکتا ۔ اس کے جواب میں علمائے کرام کہتے ہیں کہ کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ قرآن کریم کی نصوص کو اور کوئی نہیں سمجھ سکتا تھا جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی قول یا فعل قرآن کی نص کے خلاف ہے تو اس کے معنی ہیں کہ اس نص قرآنی کا مطلب وہ نہیں ہے جو ہم سمجھ رہے ہیں ۔ قرآن کریم کی وہ آیت اپنے معنی اور مراد میں اتنی واضح ہے کہ اس کے کوئی دوسرے معنی ہو ہی نہیں سکتے ۔ اگر خبر واحد قرآن کریم کی نص صریح کے

معارض ہے تو اس کے یہ معنیٰ کیوں نہیں کہ خبر واحد ہی غلط تسلیم کی جائے۔

حدیث عائشہ رض پر تنقید کرتے ہوئے فاضل مقالہ نگار لکھتے ہیں کہ اس حدیث کی تردید بخاری ہی کی ایک روایت سے ہوتی ہے۔ "حضرت عائشہ رض فرماتی ہیں کہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر مکہ میں سورۃ القمر کی آیات نازل ہوئیں تو میں ان دنوں بچی تھی اور کھیلتی پھرتی تھی۔ سورۃ القمر سنہ (۵) نبوت میں نازل ہوئی تھی۔ اس وقت حضرت عائشہ رض کھیلتی پھرتی تھیں تو انکی پیدائش سنہ (۶) نبوت کیسے ہو سکتی ہے۔ اس وقت انکی عمر پانچ چھ سال ضرور ہوگی۔ کیونکہ اس سے کم عمر میں تصور بھی نہیں کیا جا سکتا کہ وہ کھیلتی پھرتی ہوں۔ اور یہ سمجھتی ہوں کہ قرآن کریم کی آیتیں ہیں اور بعد میں یہ واقعہ یاد بھی رہا ہو۔

حضرت عباس رض کی روایت کے مطابق حضرت علی رض خانہ کعبہ کی تعمیر سے چند سال پہلے پیدا ہوئے اور حضرت فاطمہ رض تعمیر کے وقت پیدا ہوئیں اور حضرت عائشہ رض حضرت فاطمہ رض سے پانچ سال چھوٹی تھیں۔ خانہ کعبہ کی تعمیر سنہ (۵) قبل نبوت ہوئی تھی۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر ۳۵ سال تھی۔ اس طرح حضرت عائشہ رض سے نکاح کے وقت یعنی سنہ (۱۲) نبوت میں انکی عمر سترہ سال ہونی چاہیئے۔ اور سال پیدائش ساقط کر دیا جائے۔ تو انکی عمر ۱۶ سال بنتی ہے۔

فاضل مقالہ نگار نے دیگر شہادتوں سے بھی ثابت کیا ہے کہ نکاح کے وقت حضرت عائشہ رض کی عمر سولہ سترہ سال سے کسی طرح کم نہیں تھی۔ نکاح کے وقت کی جو

روایت بیان کی گئی ہے اس میں دہائی کا لفظ سہواً ساقط ہو گیا۔ یا قصداً ساقط کیا گیا ہے اور اس طرح سولہ (16) کا چھ (6) اور انیس (19) کا نو (9) بن گیا ہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سلمہ رضہ اور بنت حمزہ رضہ کا نکاح بچپن میں کر دیا تھا۔ اس روایت کو قابل اعتبار بھی تسلیم کر لیا جائے تب بھی اس سے یہ استدلال کرنا صحیح نہیں ہے کہ چونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں بچوں کا نکاح کرا دیا تھا۔ اس لئے آج بھی ہر شخص کیلئے ایسا کرنا جائز ہے۔ اس روایت کی ایک توجیہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ اس روایت میں زوج (شادی) کا لفظ مجازاً استعمال ہوا ہے۔ درحقیقت آپ نے نکاح نہیں کیا بلکہ منگنی کا اعلان فرما دیا تھا۔ آپکی طرف سے یہ منگنی کا اعلان بھی چونکہ اپنے اندر قطعیت لئے ہوئے تھا اس لئے مجازاً شادی کرا دی سے تعبیر کر دیا گیا۔

ملک کے چودہ مقتدر علمائے کرام کا وہ تبصرہ جو عائلی قوانین کے خلاف شائع کیا گیا تھا کہ قرآن کریم میں بالفاظ صریح ایسی لڑکی سے نکاح جائز قرار دیا گیا ہے جس کو ابھی حیض نہ آیا ہو۔ سورۂ طلاق آیت نمبر (4) میں بتایا گیا ہے کہ جن عورتوں کا حیض آنا بند ہو گیا ہو یا جن عورتوں کو ابھی حیض آنا شروع نہ ہوا ہو ان کے معاملہ میں عدت طلاق تین مہینہ ہے۔ اب ظاہر ہے کہ عدت طلاق کا سوال ہی اس وقت پیدا ہوتا ہے جبکہ پہلے نکاح ہو چکا ہو۔ اسی طرح قرآن مجید صریح طور پر اس لڑکی کے ساتھ نکاح کو جائز قرار دیتا ہے۔ جس کو حیض آنا شروع نہ ہوا ہو۔ ان چودہ (14) علمائے کرام کے استدلال کے متعلق انہوں نے فرمایا کہ

اس کو پڑھکر میرا سر ندامت سے جھک گیا۔ کیونکہ اگر بیوی کی مقاربت سے پہلے طلاق دیدی جائے تو بیوی پر عدت لازم نہیں ہوتی۔ اس کا مطلب ہے کہ ان کمسن نابالغ لڑکیوں کے شوہر جن سے نکاح کرنے کے بعد جنسی تسکین حاصل کرتے ہوئے ان سے مقاربت بھی کر چکے ہوں۔ کیا قرآن کریم اسے جائز قرار دے سکتا ہے۔ معاذ اللہ یہ قرآن کریم پر انتہائی افسوسناک اتہام ہے جس کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔ یہ آیت اُن عورتوں کیلئے ہے جو بالغ ہونے کے بعد انکے شوہر ان سے مقاربت کر چکے ہیں لیکن کسی بیماری کی وجہ سے انکو ایام نہیں آرہے ہیں۔ عورتوں میں ایسی بیماری بکثرت پائی جاتی ہے۔

ان تفصیلات سے یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ جو حضرات صغرسنی کی شادیوں کے جواز کے قائل چلے آرہے ہیں انکے پاس کوئی قابل اعتماد دلیل موجود نہیں۔ اس لئے صغرسنی کی شادیوں کے سلسلہ میں ابھی شدید مخالفت سے احتراز کریں گے جس کا مظاہرہ ان حضرات کی طرف سے آجتک برابر ہوتا رہا ہے۔

اس کے جواب میں ایک مقالہ امین الحق شیخوپورہ کا تحریر کردہ ماہنامہ بینات میں دو قسطوں میں مارچ ۱۹۶۸ء اور مئی ۱۹۶۸ء کے شمارے میں شائع ہوا۔

اس مقالہ میں انہوں نے ذکر کیا ہے کہ متحدہ ہندوستان میں ہندؤں کی کوشش سے چھوٹی عمر کی شادیوں پر پابندی لگانے کیلئے "شاردا بل" کے نام سے اسمبلی میں ایک مسودہ قانون پیش کیا گیا تھا۔ لیکن علماء کی مخالفت اور مسلمانوں کی مزاحمت نے اس بل

کو منظور نہیں ہونے دیا لیکن اسکی کسر" اسلامی جمہوریہ پاکستان" میں خود مسلمان
دانشوروں کے ہاتھوں یوں نکالی گئی کہ آرڈیننس کے ذریعہ اس کے نفاذ کا اعلان
کر دیا گیا۔ اور سرکاری اداروں کی طرف سے اسکے احادیث کا جواز ثابت کرنے کی
کوشش شروع ہوئی۔ ۱۹۶۳ء میں "کیا عائلی قوانین اسلام کے خلاف ہیں"
کے عنوان سے پبلیسٹی کمیٹی طلوع اسلام لاہور نے ایک پمفلٹ شائع کیا
اور ماہنامہ فکر و نظر فروری ۱۹۶۴ء میں "صغر سنی کی شادیاں اور اسلام کے عنوان
سے گورنمنٹ کالج کے شعبۂ اسلامیات کے صدر محترم عمر احمد صاحب نے اپنا مقالہ
شائع کیا۔ دونوں مضمون میں زیادہ فرق نہیں اور کسی مثبت دلیل سے ثابت نہیں کیا
بلکہ اسلامی تاریخ کے مسلمانوں کے خلاف گرا پڑا مواد فراہم کرنے کی بے سود کوشش
کی اور صغر سنی کے نکاح کے جواز کی یہ دلیل کہ حضرت عائشہ رضہ کا نکاح
کم سنی میں ہوا تھا۔ اور دورِ صحابہ سے لیکر آج تک کم سن بچیوں کا نکاح
کرنا اہل اسلام کا متواتر عمل ہے۔ اس لئے کم سن بچیوں کا نکاح کرنا جائز
ہے اور کسی کو بھی اس کے روکنے کا حق نہیں۔ اسلامیات کے صدر صاحب نے کوشش
ضرور کی مگر یہ کوشش عملی بصیرت سے کوسوں دور ہے۔ حضرت
عائشہ رضہ صدیقہ بنت صدیق رضی اللہ عنہم کے متعلق اہل سیر و اخبار نے
بالاتفاق یہ لکھا ہے کہ رسول اللہ کی نبوت کے چوتھے سال کی ابتدا میں آپکی ولادت
ہوئی اور ۵۸ھ رمضان شریف کے مہینہ میں چھیاسٹھ (۶۶) سال کی عمر میں آپکی وفات ہوئی

اور ابوہریرہ رض نے حضرت عائشہ رض کی جنازہ پڑھایا ہے۔ حافظ شمس الدین ذہبی۔ تذکرہ
الحفاظ میں لکھتے ہیں ۵۷ھ یا ۵۸ھ میں پینسٹھ سال کی عمر میں حضرت عائشہ رض کی
وفات ہوئی۔ حافظ ابن حجر نے اصابہ میں لکھا ہے کہ اکثر اہل علم نے کہا ہے کہ ۵۸ھ
میں حضرت عائشہ رض نے وفات پائی۔ اور علی ابن المدینی نے کہا ہے کہ ۵۷ھ میں
آپکی وفات ہوئی ہے۔ حافظ ابن عبد البر نے استیعاب میں اور شیخ محی الدین
نووی نے تہذیب الاسماء واللغات میں ۵۷ھ یا ۵۸ھ میں حضرت عائشہ رض
کی وفات لکھی ہے۔ ان تمام حضرات کے بیان سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہجرت کے بعد
حضرت عائشہ رض ۵۷ھ یا ۵۸ھ تک بقید حیات رہیں۔ اور آپکی عمر
پینسٹھ یا چھیاسٹھ سال ہے۔ تو اس کے معنی یہ ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کی ہجرت کے وقت حضرت عائشہ رض کی عمر آٹھ سال تھی۔ لھذا جس صاحب
نے بھی حضرت عائشہ رض کی عمر بوقت نکاح سولہ ستر ہ سال اور بوقت
رخصتی انیس سال بتلایا ہے۔ یہ محض اسکی منگھڑت ہے۔ "حضرت عائشہ رض
فرماتی ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے میرا نکاح ہوا تو میری عمر چھ سال پوری ہو چکی
تھی اور جب میری رخصتی ہوئی تو میری عمر نو سال پوری ہو چکی تھی اور حضور صاحب
دنیا سے تشریف لے گئے تو میری عمر اٹھارہ سال تھی۔ اور میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کے پاس نو سال رہی۔ طبقات ابن سعد (۶۰-۶۳-۸۲-) صحیح مسلم
بخاری میں بھی مذکور ہے شیخ نووی تہذیب الاسماء واللغات حافظ شمس الدین ذہبی

تذکرۃ الحفاظ حافظ ابن عبدالبر استیعاب کی روایات نیز مندرجہ بالا روایات حضرت عائشہ رضہ سے مطابقت رکھتی ہیں۔ مذکورہ حضرات حفاظ اور ائمہ حدیث کی تصریحات سے اور خود حضرت عائشہ رضہ کے بیان کے مطابق یہ ثابت ہوا کہ حضرت عائشہ رضہ کی عمر رسالت مآب کے وصال کے وقت اٹھارہ سال تھی۔ اور یہ اسلامی تاریخ کا قطعی فیصلہ ہے کسی بھی مسلمان مورخ نے وصال نبوی کے وقت حضرت عائشہ رضہ کی عمر اٹھارہ سال سے زیادہ نہیں بتائی۔ قرآن شریف کی کوئی آیت ایسی نہیں ہے جس نے نکاح کو بلوغت کی عمر پر موقوف یا مشروط کیا ہو۔ سورۃ النسا میں ارشاد کیا گیا ہے (یتیموں کو بلوغ کے زمانے تک آزماتے رہو اور آزمانے کے بعد اگر ان میں سمجھ اور مال کی حفاظت اور انتظام کا سلیقہ پاؤ تو ان کا مال انکے حوالہ کر دو۔ اس کے یہ معنی نہیں سمجھے گئے کہ اس آیت نے بلوغت سے پہلے نکاح کرنے کو منع فرمایا ہے۔ سورۃ القمر کی آیت کے نزول کے وقت حضرت عائشہ رضہ کی عمر تقریباً ساڑھے چار سال تھی۔ اور اپنے والد صدیق اکبر رضہ کی آغوش میں تربیت پا رہی تھیں۔ آپنے بارہا قرآن شریف کی آیات کو سنا ہوگا اور سورۃ القمر کی آیات کو خدا کا کلام جانا ہے تو اس پر عمر صاحب کو کیوں تعجب ہوا۔ اور بخاری شریف میں حضرت عائشہ رضہ کے مذکورہ بیان میں کوئی لفظ ایسا نہیں جس سے ظاہر ہو کہ سورۃ القمر کی نزول کے وقت حضرت عائشہ رضہ

موجود تھیں اور اس آیت کو خود سنا ہے۔ اس لئے یہ بھی ممکن ہے کہ حضرت عائشہ رضہ نے بطور مرسل کے یہ روایت کیا ہے۔ حضرت عائشہ رضہ کی عمر کے بارے میں جو روایات سند کے طور پر پیش کی ہیں اُن میں محمد بن واقدی ہے جس کے بارے میں امام احمد فرماتے ہیں کہ واقدی کذاب ہے ابن معین کے نزدیک ثقہ نہیں ہے بخاری اور ابو حاتم فرماتے ہیں متروک ہے امام نسائی اور ابن المدینی فرماتے ہیں واقدی وضاع تھے۔ اس روایت کا دوسرا راوی ابو بکر بن عبداللہ ہے جسے امام بخاری نے ضعیف امام احمد نے وضاع امام نسائی نے متروک اور ابن معین نے اس روایت کو لاشئی کہا ہے۔ اس روایت کا تیسرا راوی یحی بن شبل مجہول۔ وضاع کذاب اور غیر ثقہ رواۃ کی روایت سے اسلامی تاریخ کے مسلمات کو جھٹلایا جا سکتا ہے۔ اور بخاری و مسلم کی مستند اعلیٰ درجہ کی صحیح اور متواتر احادیث کو رد کیا جا سکتا ہے اگر شعبۂ اسلامیات کے صدر عمر احمد کے علم و دیانت میں یہ درست ہے۔ تو پھر دین و دیانت کا جنازہ اٹھ جائیگا۔ اور جھوٹے سچے کے درمیان فصل امتیاز کے تمام نشانات مٹ جائیں گے۔ اور شاید شعبۂ اسلامیات کے صدر محترم اور آپکے رفقاء اسی طرح کا مکتب فکر قائم کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ جس میں حق و باطل سچ اور جھوٹ کے درمیان کوئی امتیاز باقی نہ رہے۔ عمر احمد صاحب نے محمد بن سائب کلبی کا بھی حوالہ دیا ہے سفیان ثوری کہتے

کہتے ہیں کلبی کی روایت سے بچو۔ ابن معین نے اُسے متروک الروایۃ کہا ہے۔ یزید بن زریع فرماتے ہیں کلبی سبائی ہے۔ اعمش فرماتے ہیں اس سبائیہ سے بچو۔ ابن حبان فرماتے ہیں کلبی سبائی ان لوگوں میں سے جو یہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رض نے وفات نہیں پائی دنیا میں واپس آنے والے ہیں۔ ابن عوانہ فرماتے ہیں مجھ سے کلبی نے کہا جبرائیل حضور ص کے پاس وحی لاتے تھے۔ مگر حضور خدا تشریف لے گئے تو جبرائیل نے حضرت علی پر وحی نازل کردی جو زجانی وغیرہ نے کہا کلبی جھوٹا ہے۔ دار قطنی کہتے ہیں متروک ہے۔ دین میں اس کا مسلک اور اس کا جھوٹ اس قدر ظاہر ہے کہ اس میں اس کے وصف کی ضرورت نہیں۔ ان روایات کے علاوہ بھی بہت سی روایات سے مولانا امین الحق صاحب نے ثابت کیا ہے کہ صدر اسلامیات صاحب نے جن روایات کے حوالے دئیے ہیں وہ غیر مستند ہیں۔ اس طرح اہل علم کے حلقے میں بات روشن ہوگئی کہ ان کا سارا علم صحیح کو غلط اور غلط کو صحیح ثابت کرنے اور حق کو چھپانے اور باطل کو روشن کرنے میں صرف ہو رہا ہے۔

اور یہ اہل علم کی شان ہے — نہیں۔

# یتیم پوتے کی وراثت

ماھنامہ۔ بینات کے دسمبر سنہ ۱۹۶۲ء کے شمارے میں مفتی ولی حسن ٹونکی صاحب
،، عائلی قوانین شریعت کی روشنی میں ،، کے عنوان سے مسلم فیملی لاآرڈیننس
کے ان قوانین کا شریعت محمدیہ کی روشنی میں جائزہ لیا۔ اور فرمایا کہ قرآن
کریم نے میراث کے سلسلہ میں ایک اصول نہایت وضاحت سے بیان کیا ھے
کہ مورث کے ترکہ میں صرف ان رشتہ داروں کے حصے مقرر کیے جاتے ہیں جو مورث
کی وفات کے وقت زندہ موجود ہوں۔ اور کسی ایسے وارث کو حصہ نہیں
دیا جاسکتا جو مورث کی زندگی میں وفات پا چکا ہو۔ اسی طرح ایک
شخص اپنے انتقال کے بعد مورث ہوتا ہے اپنی زندگی میں نہیں ہوتا۔
حوالہ قرآنی آیات۔ ترجمہ۔ اگر کسی شخص کا انتقال ہو جائے اور
اس کے بیٹا نہیں۔ اور اسکی ایک بہن ہے تو اس بہن کو مال متروکہ کا
آدھا حصہ ملیگا۔ وہ بھائی اس کا وارث ہے اس بہن کا اگر نہ ہو اس کے کوئی بیٹا
اور تمہارے لیے آدھا مال ہے جو کہ چھوڑ مریں تمہاری عورتیں اگر نہ ہو انکی اولاد۔
امام محمد بن ادریس الشافعی رہ۔ سنہ ۲۰۴ھ۔ اپنی کتاب الام میں
فرماتے ہیں کہ وہ امر جو (اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عربی زبان اور ہمارے وطن
(مکہ معظمہ) کے اہل علم کے قول سے سمجھا گیا ھے وہ یہ ہے کہ کوئی شخص ،،
کبھی مورث ،، نہیں ہوسکتا تاوقتیکہ وہ مر نہ جائے۔ پھر جب وہ مر جائیگا تو مورث

قرار پائے گا۔ اور بلاشبہ زندہ کے احکام مردوں سے الگ ہیں۔
لہٰذا جو شخص کسی زندہ کو مورث قرار دیتا ہے وہ اللہ اور اس کے رسول
کے حکم میں مداخلت کرتا ہے چنانچہ ہم اور ہمارے ساتھ سب لوگ اسی کے قائل ہیں اور
اس میں میرے سے کسی کا اختلاف نہیں ہے۔

اب اس قانون کی اس دفعہ پر غور کیجئے۔ اس دفعہ میں اصول مندرجہ
بالا کی صریح خلاف ورزی کی گئی ہے اور دادا یا نانا کو انکی زندگی ہی میں مورث
قرار دیکر انکے بیٹے یا بیٹی کا حصہ محفوظ کر لیا گیا ہے۔ جو موجودہ قانون کی رُو سے
پوتے یا نواسے کو دادا کے انتقال پر دیا جائیگا۔

قرآن مجید کا میراث کے باب میں ایک اور اہم اصول یہ ہے کہ ایک سلسلہ
کے قریبی رشتہ دار کی موجودگی میں دور کے رشتہ دار کو یکسر محروم کر دیا جاتا
ہے۔ اور اسی اصول کو فقہائے " الاقرب فالاقرب " سے تعبیر کیا ہے
یعنی میت کا جتنا قریبی رشتہ دار ہوگا اتنا ہی میراث میں مقدم ہوگا ـــــ
قرآن مجید کی آیت مندرجہ ذیل اسی اصول کی طرف رہنمائی کر رہی ہے۔
ترجمہ۔ مردوں کا حصہ ہے اس میں جو چھوڑ مریں باپ اور قریب کے رشتہ
دار اور عورتوں کا بھی حصہ ہے اسمیں جو چھوڑ مریں ماں باپ اور قریب کے رشتہ دار
تھوڑا ہو یا بہت ہو حصہ مقرر کیا ہوا ہے۔

آیت کریمہ میں الاقربون کا لفظ اشارہ کر رہا ہے کہ میراث میں

بہ ترتیب طبقہ کا لحاظ ہوگا۔ اسی اصول پر ایک کو مورث اور دوسرے کو وارث قرار دیا گیا ہے۔ عائلی قانون میں اسی اصول کو پس پشت ڈال کر بیٹے کے ہوتے ہوئے پوتے اور نواسے کو وارث قرار دیا گیا ہے۔ اور اس قانون کی رو سے بیٹی کی موجودگی میں پوتی کو بیٹی سے دوگنا اور نواسی کو اس کے برابر حصہ ملے گا۔

قرآن کریم۔ آیت کا ترجمہ۔ حکم کرتا ہے تم کو اللہ تعالیٰ تمہاری اولاد کے حق میں ایک مرد کا حصہ برابر دو عورتوں کے۔

عائلی قانون کی اس دفعہ میں جو طریقہ اختیار کیا ہے اس کی رو سے مرد اور عورت کا حصہ برابر ہو جاتا ہے اس کو ایک مثال سے سمجھئے۔

خالد کے دو بیٹے حمید اور مجید حمید کا انتقال خالد کی زندگی میں ہو جاتا ہے حمید اپنے پیچھے ایک لڑکی سعیدہ چھوڑتا ہے حمید کے باپ کا انتقال ہوتا ہے عائلی قانون کی رو سے خالد متوفی کا ترکہ سعیدہ اور مجید کے درمیان برابر تقسیم ہوگا۔ حالانکہ اگر پوتی کی جگہ بیٹی ہوتی تو قرآن کی رو سے اس کو کل ترکہ کا ایک تہائی ملتا اور بیٹے کو دو تہائی۔ لیکن اس قانون کی رو سے پوتی اور بیٹا برابر کے حقدار ہیں یعنی پوتی کو بیٹی سے ڈبل بیٹے کے برابر حصہ ملے گا۔ اب اگر یہ کہا جائے کہ ہم تو سعیدہ کو اس کے والد مرحوم حمید کا حصہ دے رہے ہیں تو پہلے اصول کی خلاف ورزی لازم آتی ہے۔ حمیدہ کو والد کی زندگی میں وارث فرض کیا گیا۔ غرض دونوں

حالتوں میں قرآن کے بنیادی اصول کی خلاف ورزی لازمی ہے۔

قرآن کریم نے جس طرح بیٹوں اور بیٹیوں کو وارث قرار دیا ہے اسی طرح دوسرے رشتہ داروں - ماں - باپ - بیوی - شوہر اور کلالہ کی صورت میں بھائی بہن کو بھی وارث بتایا ہے۔ لیکن عائلی قانون کی اس دفعہ میں اپنے والد کی زندگی میں مرنے والے بیٹے یا بیٹی کو والد کے انتقال کے وقت زندہ فرض کیا گیا ہے۔ اور یوں سے اسکی اولاد کو اسکا وارث بنایا گیا ہے۔

سوال یہ ہے کہ صرف اولاد ہی کو کیوں وارث قرار دیا گیا۔ اس کے دوسرے رشتہ دار کو کیوں وراثت سے محروم رکھا گیا۔ آخر اسکی بیوہ پر ترس کھا کر اسکو وارث کیوں نہیں بنایا گیا۔ اسکی بوڑھی ماں نے کیا قصور کیا تھا کہ اسکو بیٹے کی میراث سے محروم نصیب سمجھا گیا۔ اچھا ہوتا کہ اسکو اپنے شوہر سے بھی حصہ ملتا۔ اور محروم بیٹے کی طرف سے بھی ملتا تاکہ بڑھاپے میں اسکی زندگی اطمینان اور فراغت سے گزرتی۔ اسی طرح پوتے کی صورت میں اس کے باپ بھائی بہنوں کو میراث سے محروم کر دیا گیا۔

قرآن کریم نے وارث ہونے کے لحاظ سے کسی وارث کے صاحب اولاد ہونے اور لاولد ہونے میں کوئی فرق نہیں کیا چنانچہ باعتبار میراث تمام بیٹوں اور بیٹیوں کو اپنے والد کا وارث قرار دیا ہے۔ اور لاولد مرنے والے بیٹوں اور بیٹیوں

کو سرے سے وارث ہی نہیں گردانتا ہے۔

قرآن کریم بلکہ دنیا کے کسی قانون میراث میں یہ عجوبہ آپکی نظر سے اب تک نہ گذرا ہوگا کہ ایک شخص پہلے ایک میت کا وارث ہو اور پھر وہ میت خود اس کی وارث بن جائے عائلی قانون کے واضعین نے سب سے پہلے دنیا کے سامنے یہ بات واضح کی ہے کہ ایسا ہونا بھی ممکن ہے۔ اس دفعہ کی رو سے وہی باپ، جو اپنے بیٹے کے مرنے پر اسکی میراث سے حصہ پا چکا تھا جب مرتا ہے تو اپنے باپ کے جیتے جی مرنے والا بیٹا اسکی میراث سے وہی حصہ پائیگا جو اس کے زندہ بیٹوں کو ملیگا۔ اور اس کا حصہ اس کے بیٹا بیٹی کو منتقل ہو جائیگا۔

اسلام دوسرے احکام کی طرح میراث کے سلسلہ میں بھی حدیث کو قرآن سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔ حدیث کی حیثیت یہاں بھی شرح قرآنی ہی کی ہے۔ وہ احادیث جو اسلامی قانون میراث کے بارے میں آئی ہیں وہ دراصل آیات کی تفسیر کا درجہ رکھتی ہیں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قرآن مجید کے مقررہ حصے اصحاب فرائض کو دے دو پھر جو باقی بچے وہ سب سے قریبی رشتہ دار کو دے دیا جائے۔

امام ابو حنیفہ رح کی جامع المسانید میں بھی یہ حدیث مختلف طریقہ سے مروی ہے

اس حدیث میں علم میراث کا ایک نہایت اہم اصول بیان کیا ہے کہ مورث کے مال میں سے حقوق مقدمہ واجبہ تجہیز و تکفین، ادائے دین، اجرائے وصیت کے بعد جو ترکہ بچے گا اصحاب فرائض کو دے دیا جائیگا اور اصحاب فرائض کے ادائے حصص کے بعد باقی ماندہ تمام مال عصبات کو ملے گا۔ اور عصبات میں "الاقرب فالاقرب" کا اصول جاری رہیگا۔ اقرب قریبی رشتہ دار کی موجودگی میں ابعد دور کا رشتہ دار محروم ہو جائیگا۔ (رجل ذکر) سے اس امر کی تصریح ہو رہی ہے کہ عصبات مرد ہوتے ہیں۔ عورتیں زیادہ تر اصحاب فرائض میں اگرچہ بعض صورتوں میں عصبہ ہو جاتی ہیں تو تبعاً ہوتی ہیں۔ بیٹے پوتے عصبہ ہیں۔ کیونکہ قرآن کریم نے ان کے حصے تہائی چوتھائی یا آدھے کے اعتبار سے متعین نہیں کئے ہیں۔

عائلی قانون کی دفعہ میں حدیث رسول ص کی مخالفت کی گئی ہے۔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم یہ ہے کہ میت کے صلبی بیٹے کی موجودگی میں پوتا محروم ہوگا۔ (اولیٰ رجل ذکر) یعنی سب سے زیادہ قریبی رشتہ دار مرد) صلبی بیٹا ہے نہ کہ پوتا اور عائلی قانون کے مصنفین کو اصرار ہے کہ پوتے کو ضرور ہی میراث دی جائے۔ خواہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام کی کتنی ہی مخالفت لازم آئے۔ تعلیم رسول (اللہ علیہ وسلم) کی تعلیم ہے کہ بیٹی کی موجودگی میں پوتی کا چھٹا حصہ ملیگا اور عائلی قانون کے واضعین کی ہدایت ہے کہ پوتی کو ۱/۲ اس کے باپ

مرحوم باپ کا حصہ دیا جائے جو بیٹی کے حصے سے دگنا ہوگا۔ اور بہن محروم ہو گی۔ حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہدایت کے مطابق بہن کو عصبہ ہونا چاہیئے۔

اس دفعہ سے پیدا شدہ بعض مضحکہ خیز صورتیں یہ ہیں۔

(۱) صلبی بیٹی کا حصہ میراث میں زیادہ ہو جائے اور پوتی کا کم۔ لیکن اس دفعہ کی رُو سے پوتی کا حصہ صلبی بیٹی سے دگنا ہو جائے گا۔ کیونکہ پوتی اپنے مرحوم باپ کا حصہ لیگی جو بہر حال بیٹی کے حصہ سے دوگنا ہوگا۔

(۲) اس قانون کی رُو سے بیٹی اور نواسی بھی میراث میں برابر کی حقدار ہو جائیں گی کیونکہ اس دفعہ میں بیٹی کا حصہ کاٹ کے نواسی کو دیدیا گیا۔ حالانکہ بیٹی اصحاب فرائض میں سے ہے۔ اور نواسی ذوی الارحام ہیں۔

(۳) اسلامی قانون میراث نے بہنوں کو بیٹیوں کی موجودگی میں عصبہ قرار دیا ہے۔ یعنی بیٹیوں کو ان کا حصہ دینے کے بعد جو مال بچے گا وہ بہنوں کو دیا جائیگا لیکن اس قانون کی دفعہ کی رُو سے بہنیں سرے سے محروم ہو جائیں گیں۔

(۴) ایک ہی درجے کے وارثوں میں تفاوت ہو جائے گا۔ اس قانون کی رُو سے ایک مورث کے انتقال کے وقت دو بیٹوں کی اولاد میں ایک بیٹے کا ایک لڑکا اور دوسرے کے تین۔ دونوں بیٹے فوت ہو چکے۔ عائلی قانون کی رُو سے ترکہ پہلے دو بیٹوں میں تقسیم ہو جائیگا۔ جس کا ایک بیٹا ہے وہ آدھے کا حقدار ہوگا

اور جس کے تین ہیں وہ ۳ درھے میں تین حصے کریں گے۔ اسی قسم کی صورتحال پوتیوں کی ہوگی۔

یتیم پر رحم کھانا بجا۔ لیکن یتیم بیٹا بیٹیوں پر رحم کھانے کے بجائے یتیم پوتا پوتیوں پر رحم کھایا جا رہا ہے۔ قرآن کا قانون میراث اس اصول پر قطعی مبنی نہیں کہ رحم کھاکر اس کی مدد کی جائے۔ اگر یہ اصول ہوتا تو مالدار وارث تو سرے سے حصدار ہی نہیں بنتے۔ بلکہ کچھ مفلس غریب ورثا کو دیدیا جاتا اور لڑکیوں کو دوہرا حصہ دیا جاتا اور لڑکوں کو ایک کیونکہ عورتیں رحم کی زیادہ مستحق ہیں۔

یتیم کیلئے دوسری صورتیں ہبہ اگر دادا یا نانا محسوس کرتا ہے کہ مرنے بعد پوتے یا نواسے کو مالی مشکلات پیش آئیں گی تو اسکو چاہیئے کہ صحت کی حالت میں پوتے یا نواسے کو کچھ ہبہ کر دے۔

وصیت اگر صحت کی حالت میں ہبہ نہ کر سکے تو وصیت بھی کر سکتا ہے میت کو ایک تہائی تک وصیت کرنے کا شرعاً حق حاصل ہے اس حق کا فائدہ اٹھایا جائے۔

نفقہ لیکن اگر میت نے کچھ بھی نہ کیا اور پوتا مفلس اور نادار ہو تو پھر شریعت کی رو سے اس کے چچا پر جس نے اپنے والد کی کل میراث لی ہے یتیم بھتیجے کا نفقہ واجب ہو جاتا ہے۔ جو اس سے جبراً وصول کیا جائے۔ اگر یتیم پوتے کے ساتھ ہمدردی ہے تو اسلام کا قانون نفقات جاری کر دیجئے انشاء اللہ

کوئی پوتا بھوکا نہیں مریگا۔ مولانا مفتی ولی حسن ٹونکی صاحب نے دوسری قسط میں مزید عائلی قوانین کی وضاحت کی ۔ پہلی قسط کا خلاصہ یہ ہے کہ بیٹا بیٹی کی موجودگی میں پوتا پوتی نواسا نواسی کو وارث قرار دینا قرآن کریم حدیث اجماع اور عقل صریح کے بالکل خلاف ہے۔

# قرآن کریم کی مخالفت

قرآن کریم کی مخالفت حسب ذیل وجوہ سے لازم آتی ہے

(۱) قرآن کریم کی رُو سے میراث اس وقت جاری ہوتی ہے جبکہ مورث کا انتقال ہوجائے لیکن عائلی قوانین کی اس دفعہ میں دادا کو اسکی زندگی میں مورث قرار دیکر اس کے بیٹے یا بیٹی کا حصہ محفوظ کر لیا گیا ہے۔ جو پوتا یا پوتی یا نواسا نواسی کو دادا یا نانا کے انتقال کے بعد دیا جائیگا۔

(۲) قرآن کریم کی رُو سے میراث کا دوسرا اصول یہ ہے کہ قریبی وارث کی موجودگی میں دُور کے وارث کو حصہ نہیں ملتا۔ عائلی قوانین کی رُو سے بیٹے کی موجودگی میں پوتے کو وارث بنایا گیا۔ اس دفعہ میں قرآن کریم کے اصول کی صریح خلاف ورزی کی گئی ہے۔

(۳) قرآن کریم نے میراث کے بارے میں نہایت وضاحت سے یہ بیان کیا ہے کہ مورث کی اولاد میں ایک مرد کا حصہ دو عورتوں کے برابر ہوتا ہے۔ اور یہ قرآن مجید کا واضح اصول ہے لیکن عائلی قوانین میں اسکو بالکل پس پشت ڈالا گیا ہے اور مورث کے بیٹے اور پوتی کو حصہ کے لحاظ سے بالکل برابر کر دیا ہے

(۴) قرآن کریم نے جس طرح بیٹوں اور بیٹیوں کو وارث قرار دیا ہے اسی طرح دوسرے رشتہ داروں ماں باپ بیوی شوہر اور بعض صورتوں میں بھائی

اور بھن کو بھی وارث بتایا ہے لیکن عائلی قانون کی اس دفعہ میں اپنے والد
کی زندگی میں مرنے والے بیٹے یا بیٹی کو تو اپنے والد کے انتقال کے وقت زندہ
فرض کر لیا گیا اور اس کا حصہ اسکی اولاد کو دلوا دیا گیا لیکن اس بیٹے یا بیٹی
کے دوسرے رشتہ داروں کو میراث میں سے یکسر محروم کر دیا ہے ۔
سوال یہ ہے کہ میراث سے صرف اولاد ہی کو کیوں حصہ دلایا گیا اور ان کے دوسرے
وارثوں کو کیوں محروم رکھا گیا اس کو ذیلی مثال سے سمجھئے ۔
خالد کے دو بیٹے ہیں حمید اور مجید۔ مجید شادی شدہ ہے اس کے
ورثہ یہ ہیں بکر لڑکا مریم والدہ سعیدہ بیوی ۔ اب مجید کا انتقال خالد
کی زندگی میں ہوتا ہے اور اس کے بعد پھر خالد کا انتقال ہوتا ہے عائلی
قانون کی رُو سے خالد کا ترکہ دو حصوں میں تقسیم ہوگا ایک حصہ حمید کو
دیا جائیگا ۔ اور دوسرا حصہ جو کہ مجید کو اس صورت میں ملتا جبکہ وہ زندہ
ہوتا مجید کے ورثہ میں سے صرف اس کے لڑکے بکر کو دیا جائیگا ۔
سوال یہ ہے کہ یہ حصہ جب مجید کا تھا تو اس کے سب ورثا یعنی مریم والدہ سعیدہ بیوی
اور بکر لڑکے پر تقسیم کیا جاتا مگر صرف بکر کو کیوں دیا گیا ۔ کیا قرآن کریم کی
رُو سے ماں بیوی وارث نہیں ہیں ۔ فرض کیجئے خالد کے لڑکے مجید کا کوئی
اولاد نہیں صرف اسکی ماں مریم اور بیوی سعیدہ اسکے وارث ہیں اب خالد کا انتقال

ہو گیا اس صورت میں عائلی قوانین کی رُو سے مجید کی والدہ اور
بیوی کو کوئی حصہ نہیں ملے گا۔

سوال یہ ہے کہ مورث کے جیتے جی مرنے والے بیٹے یا بیٹی کا مورث کی میراث
میں کوئی حصہ ہے تو وہ لاولد مرنے والے بیٹے کے ورثا کو کیوں نہیں دیا گیا۔ اور
صرف صاحب اولاد بیٹے ہی کو جو اپنے باپ کی زندگی میں مر گیا تھا کیوں وارث
قرار دیا گیا۔ حالانکہ قرآن کریم نے صاحب اولاد اور لاولد مرنے والے
کی میراث کے سلسلہ میں کوئی تفریق نہیں کی ہے۔ مندرجہ بالا مثال میں عائلی
قانون کی رُو سے مجید کا انتقال ہو جاتا ہے اس کا ورثہ خالد باپ اور بکر
بیٹے میں تقسیم ہو جاتا ہے۔ مگر اس دفعہ کی رُو سے لطف یہ ہے کہ مجید صاحب
اپنے مرنے اور اپنی میراث تقسیم ہو جانے کے بعد بھی وارث ہو جاتے ہیں۔
اور اپنے اس باپ کے متروکہ میں سے جو انکے مرنے کے بعد ایک مدت تک
دنیا میں زندہ رہا پھر اپنا حق وصول کرنے کیلئے آمادہ ہیں یہ بات
دنیا کے عجائبات میں سے ہے کہ مردہ بھی میراث وصول کرنے کیلئے زندہ
ہو جائے۔ چنانچہ اس سلسلہ میں دیکھئے کہ مجید کے مرنے کے بعد جب اس
کے باپ خالد کا انتقال ہو جاتا ہے تو یہی خالد جس نے اپنے بیٹے
کا ترکہ لیا تھا مرنے کے بعد اپنے بیٹے کا مورث بھی ہو گا۔ اور اس مرنے والے

بیٹے کو باپ کے ترکہ میں سے وہی حصہ ملیگا جو خالد کے دوسرے لڑکے حمید کو ملے گا۔ حمید اپنا حصہ خود لیگا اور مجید کا حصہ اس کا بیٹا بکر لیگا۔ غرض قرآن کریم احادیث اور چودہ سو سالہ اجماع امت کی مخالفت کرتے ہوئے عائلی قانون میں پوتے کو دادا کی میراث میں سے بیٹے کے برابر حصہ دیا جا رہا ہے مذہب شیعہ میں بھی دیگر مذاہب کے مطابق قانون وراثت ہے۔

عقل کی صریح مخالفت :۔ عائلی قانون کی وراثت کی دفعہ میں عقل صریح کی جو مخالفت کی گئی ہے اس بنا پر مضحکہ خیز صورتیں پیدا ہو گئی ہیں۔ انکی تلخیص ذیل میں درج ہے۔

(۱) یتیم بیٹے کا حصہ کاٹ کر یتیم پوتے کو دیدیا گیا۔

(۲) یتیم بیٹی کا حصہ کاٹ کر پوتی کو اس طرح دیا گیا کہ اس سے پوتی کا حصہ بیٹی سے دگنا ہو گیا۔

(۳) اسلامی قانون نے بہنوں کو بیٹیوں کی موجودگی عصبہ قرار دیا ہے۔ یعنی بیٹیوں کو ان کا حصہ دینے کے بعد جو مال بچے گا وہ بہنوں کو دیا جائیگا۔ مگر عائلی قانون نے بہنوں کو سرے سے محروم کر دیا ہے۔ (۴) اسلامی قانون میراث کا ایک عام اور سادہ سا اصول ہے کہ ایک ہی درجہ کے وارثوں کو ترکہ میں سے برابر کے حصے ملتے ہیں لیکن عائلی قانون کی اس دفعہ کی رُو سے ایک ہی درجہ کے وارثوں میں حصص کے اعتبار سے بڑا تفاوت ہو گا۔

# یتیم کا نفقہ

دادا کی میراث میں سے یتیم پوتے کو حصہ دلانا اسکی ناداری کا مداوا نہیں۔ ہر شخص اتنی میراث چھوڑ کر نہیں مرتا کہ یتیم کی کفالت ہو سکے۔ عائلی قانون بنانے والوں نے پوتے کو میراث کا حق دلایا ہے۔ تو پوتے کے فرائض بھی طے کرنے چاہئیں۔ پھر ماہ مارچ اپریل ۱۹۶۳ء بینات کے شمارے میں مفتی محمد شفیع صاحب نے صدر ایوب کے مکتوب کے جواب میں عائلی قوانین کی خامیوں کو اسلامی نقطہ نظر سے اجاگر کیا جسکی تفصیل حقوق زوجین کے حصے میں شامل ہے پوتے کی میراث آرڈیننس کی دفعہ ۴ کے تحت اگر وراثت کے شروع ہونے سے پہلے مورث کے کسی لڑکے یا لڑکی کی موت واقع ہو جائے تو ایسے لڑکے یا لڑکی کے بچوں کو وہی حصہ ملیگا جو اس کے لڑکے یا لڑکی کو زندہ ہونے کی صورت میں ملتا۔ اسمیں بیٹوں کی موجود ہوتے ہوئے یتیم پوتے کو برابر کا حصہ دار قرار دینا اسلامی قانون وراثت اور اصول وراثت کے قطعی خلاف ایک جذباتی فیصلہ ہے کہ یتیم پوتا زیادہ حاجتمند ہے۔ اگر یتیم پوتا قابل رحم ہے تو یتیم پوتے کی ماں یعنی متوفی بیٹے کی بیوی کیوں قابل رحم نہیں جس کو اس قانون میں کوئی حصہ نہیں دیا گیا۔ اسلام بلکہ کسی مذہب و ملت میں تقسیم وراثت حاجتمندی کے معیار پر نہیں ہوتی بلکہ مرنے والے سے قرابت داری کے معیار پر ہے۔ اگر فقر و افلاس اور حاجتمندی

کے معیار پر وراثت تقسیم ہوا کرتی تو بہت سے لوگوں کی اولاد اور بیوی ماں باپ بہن بھائی جو حاجتمند نہیں وہ محروم قرار پاتے اور شہر یا محلہ کے غریب غربا اور حاجتمند لوگ سب میراث لے جاتے۔ یا کم سے کم خاندان ہی میں یہ دیکھا جاتا کہ کس عزیز کا کیا حال ہے اور پھر بقدر حاجتمندی اعزا میں ترکہ تقسیم ہوا کرتا۔ کہیں بیٹا غیر حاجتمند ہونے کی بناء پر محروم اور بھتیجا حاجتمندی کی بناء پر وارث ٹھہرتا۔ اور کہیں ماں باپ غیر حاجتمند ہونے کی بناء پر محروم ٹھہرتے۔ اور نواسے دُور کے رشتہ دور کے رشتہ دار حاجتمندی کے سبب حقدار قرار پاتے۔ غرض کوئی معین اصول باقی نہیں رہتا۔

اس لئے قرابت میں قرآن وسنت کے بتائے ہوئے اصول کے سوا کوئی چارہ کار نہیں کہ قریب کے ہوتے ہوئے بعید کو محروم کیا جائے۔ اور یہی اصول فطری بھی ہے اور قرین عدل اور انصاف بھی۔ بیٹوں کے مقابلہ میں پوتا بعید ہے وہ محروم ہوگا۔ قرآنی اصول کے مطابق تو مرنے والے دادا یا نانا کے ہاتھ میں تھا کہ اپنے یتیم پوتے پوتیوں بلکہ نواسے نواسیوں اور لڑکے کی بیوہ کیلئے ایک تہائی مال تک وصیت کر سکتا تھا۔ نیز موجودہ چچا تایا اگر چاہیں تو اپنی رضامندی سے اس یتیم بھتیجے کا جتنا حصہ چاہیں لگا سکتے ہیں اور قرآن کریم نے انکو ایسا کرنے کی ترغیب بھی دی ہے۔ اگر مشفق ومہربان نانا یا دادا نے بھی اپنے پوتے پوتیوں یا نواسے نواسیوں پر رحم نہ کھایا اور چچا تایا یا ماموں کو بھی ان پر کوئی ترس نہ آیا

تو اسکو ایک آسمانی آفت کے سوا کیا کہا جا سکتا ہے۔ ان غریبوں کا
وہی درجہ ہوگا جس کے باپ دادا نے کچھ چھوڑا ہی نہیں۔ جس کا علاج یہ نہیں
کہ حقداروں کے حصے میں سے زبردستی چھین کر انکی حاجت پوری کی جائے۔ بلکہ اس کا
نہایت معقول اور صحیح انتظام وہ ہے جو قرآن کریم نے دیا ہے اسکو قانون بنا کر
نافذ کر دینے سے صحیح طور پر انکی مشکلات کا حل ہو سکتا ہے۔ قرآن کا وہ قانون
یہ ہے کہ یتیم پوتا اگر حاجتمند ہے تو دادا کی زندگی میں اس کے تمام تر ضروریات نفقہ
دادا کے ذمہ ہیں اور اس کے انتقال کے بعد اسکی تمام ضروریات نفقہ کی ذمہ داری
انہیں چچا تایوں پر ڈالدی ہے جو اس وقت دادا کی میراث لے رہے ہیں۔ اس
قرآنی قانون نے یتیم بچوں کی حاجت روائی اور ضروریات کا انتظام کسی موہوم
چیز کے حوالے نہیں کیا۔ بلکہ اس کے لئے ایک یقینی صورت پیدا کر دی اور اس
وقت تک جاری رہیگی جب تک بچہ بالغ اور کمانے کے قابل نہ ہو جائے اس
کے خلاف دادا نانا کی وراثت میں انکو حصہ دار بنانا کسی طرح بھی انکی ضروریات
کا کوئی یقینی انتظام نہیں کر سکتا کیونکہ اس میں یہی معلوم نہیں کہ دادا نانا
کچھ وراثت چھوڑیں گے یا نہیں۔ اور چھوڑیں گے تو کتنی اور اسمیں انکا حصہ
کتنا ہوگا۔ اور پھر یہ وراثت کتنے دن ان کا ساتھ دے سکے گی۔ انکی ضروریات
بالغ ہونے تک پوری ہو سکیں گیں اس کا حل صرف قرآن کے بنائے ہوئے

قانون میں ہے. افسوس کہ ہمارے واضعانِ قانون سب کچھ دیکھتے اور غور کرتے ہیں مگر قرآن و سنت کے بتائے ہوئے بہترین اصول و فروع ہی کو نظر انداز کرتے ہیں۔ عائلی معاملات میں اصلاح مفاسد کا صحیح طریقہ یتیم پوتے کے ضمن میں مفاسد کی اصلاح کیلئے اجمالی طور پر کچھ ایسی صورتیں ذکر کی جاتی ہیں جو از روئے قرآن و سنت جائز و درست ہیں. اور مفاسد کی اصلاح کیلئے کافی وافی ہیں. مفتی محمد شفیع صاحب نے عدالتی نظام کی بہتری کا مشورہ دیا ہے جسکی تفصیل حقوق زوجین میں ذکر کر دی گئی ہے۔

## دفعہ ۴ یتیم پوتے نواسے کی وراثت۔

اس دفعہ کا منشا یہ ہے کہ جس شخص کے چند لڑکے لڑکیوں میں سے کوئی لڑکا یا لڑکی کی وفات اسکی حیات میں ہو گئی اور مرنے والے لڑکے یا لڑکی نے اولاد چھوڑی تو اس کے دادا یا نانا کی وفات کے وقت شرعی قاعدہ سے صلبی بیٹوں یا بیٹیوں کی موجودگی میں پوتے یا نواسے کو وراثت میں حصہ نہیں ملتا۔ موجودہ عائلی قانون نے انکو حصہ دلانے کیلئے مرنے والے بیٹے یا بیٹی کو زندہ فرض کر کے ان کا حصہ انکی اولاد کو دلایا ہے۔

اس قانون کا منشا اگر فی الواقع یتیموں پر رحمت و شفقت اور انکی مشکلات کا حل ہے تو ظاہر ہے کہ یہ مقصد مبارک اور عین مطابق قرآن و سنت ہے. پورا قرآن کریم یتیموں کے حقوق سے بھرا ہوا ہے مگر قرآن و سنت نے

نے یتیموں کی کفالت کا مستقل قانون کے ذریعہ انتظام کیا ہے۔ کسی مرنے
والے کی میراث کے موہوم حصہ پر انکو نہیں چھوڑا وہ قانون یہ ہے ـــــ
الف۔ یتیم پوتے پوتیوں کی تمام ضروریات کی کفالت جب تک دادا زندہ ہے اس کے
ذمہ ہے اگر وہ اس میں کوتاہی کرے تو جبراً اس سے وصول کر کے یتیموں کا حق ادا
کر دے گی۔ (ب) دادا کے انتقال کے بعد انکی تمام ضروریات کا ذمہ دار انکے رشتہ
داروں پر درجہ بدرجہ عائد ہوتی ہے جو ان بچوں کے شرعی وارث ہو سکتے ہیں۔
مثلاً چچا تایا ماموں وغیرہ اور ان میں سے ہر ایک پر یہ ذمہ داری اپنے حصہ
وراثت کے تناسب سے ہوگی۔ قرآن کریم کا اس بارہ میں واضح ارشاد ہے۔
اور یہ چچا تایوں ماموں کا کوئی احسان و تبرع نہیں۔ بلکہ ان پر شرعاً لازم
و واجب ہے جو ان سے جبراً بھی وصول کیا جا سکتا ہے۔ دادا کے مرنے
کے بعد اسکی وراثت کا حقدار شریعت اسلام میں جن چچا تایوں کو قرار دیا ہے
انہیں پر یتیم بھتیجوں بھتیجیوں کے نفقہ اور ضروریات کی پوری ذمہ داری
ڈالی گئی ہے۔ حصہ وراثت امر موہوم ہے کیونکہ دادا کا ترکہ چھوڑنا ہی غیر یقینی ہے۔
اور پھر وراثت کی مقدار معلوم نہیں۔ شریعت اسلام نے اس موہوم چیز پر
یتیموں کے حقوق کو موقوف نہیں رکھا بلکہ انکے دادا کی وراثت سے کچھ نہ ملنے
مگر بہر حال میں دادا کی ذمہ داری ان پر ڈالی ہے ـــ (ج) اگر دادا مفلس ہے

یتیموں کی ذمہ داری — اٹھانے کے قابل نہیں ہے تو اسکی زندگی میں

بھی یہ ذمہ داری دوسرے قریبی رشتہ داروں پر باقاعدہ عائد کیجائیگی۔

(د) اگر یتیموں کے رشتہ داروں میں کوئی بھی انکی ذمہ داری اٹھانے کے قابل نہیں تو انکی پوری ذمہ داری حکومت پر ہوگی۔ وہ اصول شریعت کے مطابق بیت المال کا قیام عمل میں لائے اور اس کے ان مدات سے جو یتیموں اور مساکین کیلئے مقرر ہیں انکی ضروریات کا تکفل کرے۔ (ھ) اگر دادا نانا کی میراث ہی میں سے یتیم پوتوں نواسوں کو حصہ دلانے پر کسی کو اصرار ہے تو اسکی بھی جائز صورت یہ ہے کہ جب انکے کسی لڑکے یا لڑکی کا انتقال ہو تو اولاً دادا خود ہی ان یتیموں کا خیال کرکے ایک تہائی مال اندر بقدر مناسب انکو فوری طور پر ھبہ کردیں یا مرنے کے بعد کیلئے وصیت کردیں۔ اگر وہ خود نہیں کرتے تو یتیموں کے دوسرے اعزاو اقربا دادا نانا کو اس طرف توجہ دلائیں۔ کہ وہ انکے لئے وصیت کے ذریعہ مناسب حصہ مقرر کردیں۔ احادیث صحیحہ میں اس کی ترغیب بھی دی گئی ہے اور بہت سے حضرات مفسرین کے نزدیک سورہ بقرہ کی آیت وصیت کی رُو سے بھی انکو ایسی وصیت کردینا کم از کم اولیٰ و افضل ہے۔

بعد ازاں ماہنامہ بینات ماہ اگست سنہ ۱۹۶۵ء کے شمارے میں مولانا محمد طاسین ناظم
مجلس علمی کراچی کا ایک مقالہ "یتیم پوتے کی وراثت" کے عنوان سے شائع ہوا
کہ اس قانون نے اسلام کے چودہ سو سالہ متفقہ مسئلے میں تحریف کی ہے۔

اسلامی قانون وراثت جن محکم فطری اصولوں پر مبنی ہے اُن میں سے چند مندرجہ
ذیل کو مولانا محمد طاسین نے اپنے مقالہ میں لکھا ہے۔

(۱) کوئی رشتہ دار دوسرے رشتہ دار کی زندگی میں اس کا وارث نہیں ہو سکتا۔

(۲) مردہ کسی کا وارث نہیں ہو سکتا۔ وارث کیلئے ضروری ہے کہ مورث کی موت کے وقت زندہ ہو

(۳) جب کسی مورث کے ایک ہی رشتہ دار اور ایک ہی درجہ کے کئی مذکر وارث
ہوں یا سب مؤنث وارث ہوں تو ترکہ میں ان کا حصہ بالکل برابر ہوتا ہے۔

(۴) جب کسی مورث کے متعدد وارث ہوں اور ان میں سے بعض کا تعلق اس سے بلا واسطہ
اور بعض کا بالواسطہ ہو اور مذکر مؤنث ہونے میں یکساں ہوں تو جس کا تعلق
بلا واسطہ ہوگا ترکہ میں اس کا حصہ زیادہ اور جس کا بالواسطہ ہوگا اس کا حصہ کم
ہوگا۔ (۵) جب اولاد وارث ہو اور اس میں مذکر اور مؤنث ہو تو میراث میں مذکر کا حصہ
مؤنث کے مقابلہ میں دوگنا ہوتا ہے۔ (۶) جب مورث کی اولاد کے ساتھ اس کے والدین
اور شوہر یا بیوی موجود ہوں تو وہ بھی ضرور وارث ہوتے ہیں۔ اور انکو بھی ترکہ سے
قرآن کا مقرر کردہ حصہ (فرض) ضرور ملتا ہے ___

عائلی قانون پر تحقیق کے سلسلہ میں جب اس کا علمی طریقہ سے تجزیہ کرتے اور اس کا تنقیدی جائزہ لیتے ہیں تو اس قانون میں یتیم پوتے کو چچا کی موجودگی میں دادا کی میراث کے ایک خاص حصے کا وارث ٹھہرایا گیا ہے۔ اس حق اور وراثت کی اصل علت اور بنیاد کیا ہے اگر اس کا جواب یہ ہو کہ یتیم پوتا بحیثیت پوتا ہونے کے اس کا حصہ براہ راست وارث اور حقدار ہے اور یہ کہ اس کا حق وراثت کی علت و بنیاد وہ قریبی رشتہ ہے جو پوتے اور دادا کے درمیان پایا جاتا ہے تو اس سے یہ لازم آئیگا کہ جب مورث کی موت کے وقت اس کا ایک بیٹا زندہ اور متوفی کے دو بیٹوں کی اولاد موجود ہو ایک کا ایک یتیم لڑکا دوسرے کے چار یتیم لڑکے تو اس صورت میں پانچ یتیم پوتوں کو اپنے دادا کے ترکے سے بالکل برابر حصہ ملنا چاہیئے۔ کیونکہ جب یتیم پوتے ہونے کی حیثیت سے وہ سب برابر ہیں جو استحقاق وراثت کی علت و بنیاد ہے تو عدل و عقل کا تقاضا ہے کہ ان کا حصہ برابر ہو جب چچا زندہ نہ ہو تو اسلامی وراثت انکو بالکل برابر حصہ دلواتا ہے۔ مگر عائلی قانون ایک پوتے کو ایک حصہ دلواتا ہے اور چار پوتوں کو ایک حصے کا ... چوتھائی ہر ایک کو دلواتا ہے اس سوال کا جواب یہ ہو کہ یتیم پوتا بحیثیت پوتا ہونے کے اس حصے کا براہ راست وارث نہیں بلکہ اس کے متوفی باپ کا حق ہے جو بیٹا ہونے کی وجہ سے اس وقت اسکو منتقل ہو رہا ہے۔ ........

اور یہ کہ اس حق وراثت کی اصل بنیاد وہ قرابتی رشتہ ہے جو اس یتیم پوتے اور اس کے متوفی باپ کے درمیان پایا جاتا ہے اس صورت میں دو باتوں میں سے ایک بات کا ضرور قائل ہونا پڑیگا۔

(۱) جب باپ زندہ تھا تو بحالت زندگی (اپنے باپ کی زندگی میں) اس خاص حصے کا وارث اور مستحق قرار پا چکا تھا۔

(۲) یا وہ بحالت زندگی نہیں بلکہ بحالت موت جب اس کے والد کا انتقال ہوا اس حصے کا وارث قرار پایا۔ اگر پہلی بات کو تسلیم کیا جائے تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ ایک رشتہ دار کی زندگی میں اس کا وارث ہو سکتا ہے۔ یہ اصول اول مذکورہ بالا اسلامی قانون کے منافی ہے۔ اسلامی قانون وراثت خاندان کی مشترک ملکیت کے تصور پر مبنی نہیں بلکہ خاندان کے ہر فرد کی انفرادی ملکیت کے تصور پر مبنی ہے اگر پہلی بات کے قائل ہوں تو پھر متوفی بیٹے کی طرح ان دوسرے رشتہ داروں کو بھی وارث ماننا پڑیگا جو مورث کی زندگی میں مر چکے۔ مثلاً اس کے والدین اور اسکی بیوی اگر مر چکے ہیں تو انکو اس وقت وارث تسلیم کر کے انکے مقررہ حصے انکے زندہ ورثا کو دلوانے پڑیں گے جس طرح متوفی بیٹے کا حصہ اس کے زندہ وارث اس کے لڑکے کو دلوایا جا رہا ہے۔ عائلی قانون والے صرف بیٹے کو وارث ٹھراتے ہیں باقی کو محروم قرار دیتے ہیں۔ اور یہ مذکورہ اصول میں چھٹے حصے کی کھلی خلاف

وزری ہے۔ اگر دوسری بات کو تسلیم کیا جائے کہ متوفی بیٹا بحالت زندگی نہیں بلکہ بحالت موت۔ جب اس کا باپ فوت ہوا اس حصے کا وارث قرار پایا۔ تو مردہ وارث قرار پایا تو مسلمہ اصول دوم کی خلاف ورزی ہوتی ہے اور پھر یہ لازم آتا ہے کہ متوفی بیٹے کی طرح مورث کے متوفی ماں باپ اور متوفیہ بیوی کو بھی وارث تسلیم کیا جائے۔ اور انکے مقررہ حصے اب ان کے ورثاء کو دئے جائیں۔ عائلی قوانین والے اس کو تسلیم نہیں کرتے بلکہ صرف بیٹا بیٹی کو وارث قرار دیتے ہیں۔ باقی سب کو محروم ٹھہراتے ہیں۔ اس کے علاوہ اصول چہارم پنجم کی بھی خلاف ورزی ہوتی ہے۔

(۱) مثلاً جب مورث کی ایک زندہ بیٹی اور ایک متوفیہ بیٹی کی لڑکی (نواسی) موجود ہو (۲) ایک زندہ بیٹا اور ایک یتیم پوتا موجود ہو (۳) ایک زندہ بیٹی اور ایک یتیم پوتی موجود ہو تو اس جدید قانون کی رو سے پہلی صورت میں بیٹی اور نواسی اور دوسری صورت میں بیٹے اور پوتے کو برابر حصہ ملے گا اور تیسری صورت میں بیٹی کو $\frac{1}{3}$ اور پوتی کو $\frac{2}{3}$ حصہ ملے گا۔ حالانکہ بیٹی اور بیٹے کا تعلق مورث سے بلاواسطہ اور زیادہ قوی ہے اور پوتے پوتی اور نواسی کا تعلق بالواسطہ اور نسبتاً کمزور ہے اور مذکر و مونث ہونے کی حیثیت سے تینوں صورتوں میں برابر ہیں۔ اسلامی اصول وارث اصول چہارم کا تقاضا ہے کہ بیٹی بیٹے کو بہ نسبت پوتے پوتی اور نواسی کے زیادہ حصہ

مدد گار جب مورث کے پیچھے اس کا ایک زندہ بیٹا اور متوفی بیٹے کی بیٹی ہو تو عائلی قانون کی رُو سے دونوں کو برابر حصہ ملے گا۔ یہ اسلامی اصول بہم کی خلاف ورزی ہے۔ مندرجہ بالا عائلی قوانین قرآن اور احادیث سے متصادم ہیں۔ اور اگر انکو صحیح مان لیا جائے تو اس سے استحقاق وراثت اور تقسیم وراثت سے متعلق بعض ایسے امور کا ماننا لازم آتا ہے جنکو خود وہ حضرات بھی ماننے کیلئے تیار نہیں جنہوں نے اس قانون کو وضع اور تجویز کیا ہے۔

اگر اسلامی قانون کی رُو سے اگر ایک فیصد یا ایک فی ہزار کچھ یتیم بچوں کے مخصوص مفادات کو نقصان پہنچتا ہے تو اسکی تلافی کی صورت یہ ہے کہ یتیم پوتے پوتی نواسے نواسی کیلئے دادا یا نانا وصیت کر سکتے ہیں اور اسلام کی رُو سے وراثت پانے والوں کی ذمہ داری ہے کہ یتیموں کی پرورش کریں۔ بیت المال میں سے بھی پرورش کیلئے رقم دی جا سکتی ہے۔

# طلاق وعدت کے مسائل

طلاق ۔ سوائے اس صورت کے جس کا حکم ذیلی دفعہ (۵) میں ہے ۔ کوئی طلاق تا وقتیکہ
قبل ازیں واضح طور پر یا کسی اور طریقے سے منسوخ نہ کی گئی ہو اس وقت تک مؤثر نہ ہو گی ۔
جبتک ذیلی دفعہ (۱) کے تحت چیئرمین کو دیئے ہوئے نوٹس کی تاریخ سے نوے دن
نہ گذر گئے ہوں ۔ (۴) ذیلی دفعہ (۱) کے تحت نوٹس وصول ہونے کی تاریخ سے
تیس دن کے اندر چیئرمین فریقین میں صلح صفائی کی غرض سے ایک ثالثی کونسل تشکیل
کریگا ۔ اور ثالثی کونسل تمام اقدامات کریگی جو ایسی صلح صفائی کرانے کیلئے ضروری ہوں ۔
(۳) قانون کی رو سے بغیر مجوزہ قانونی صورت کے شوہر کی کوئی طلاق موثر نہ ہوگی خواہ وہ ایک
طلاق ہو یا دو ۔ اور خواہ صریح الفاظ سے ہو یا کنایہ اور خواہ رخصتی سے پہلے ہو یا بعد میں
یہاں دو باتیں قابل غور ہیں ۔ اول یہ کہ طلاق کے مؤثر ہونے کے کیا معنی ہیں ۔
دوسرے طلاق کے مؤثر ہونے کے متعلق قرآن وسنت کے احکام کیا ہیں ۔ اسی سے یہ اندازہ
ہو جائیگا کہ یہ قانون قرآن وسنت سے کس حد تک ہم آہنگ ہے ۔

شرعاً وعقلاً طلاق کے دو اثر ہوتے ہیں ایک طلاق دینے والے شوہر پر عورت کا حرام
ہوتا دوسرے عورت کا دوسروں کے نکاح کے لئے حلال ہو جانا ۔
مذکورہ دفعات سے واضح ہے کہ کسی طلاق کا کوئی اثر نوے دن سے پہلے مرتب نہ ہوگا ۔
اس کے مقابل قرآن وسنت کا حکم ۔ ترجمہ ۔ اے ایمان والو جب تم نکاح میں لاؤ مسلمان عورتوں

کو پھر انکو طلاق دیدو اس سے پہلے کہ انکو ہاتھ لگاؤ۔ تو ان پر تم کو حق نہیں عدت میں بٹھلانا کہ گنتی پوری کراؤ۔ سو انکو کچھ فائدہ دو اور بھلی طرح رخصت کردو۔

اس آیت کی رُو سے وہ عورت جس کے ساتھ خلوت نہیں ہوئی اگر طلاق دیدی گئی۔ اس کے حق میں طلاق کے دونوں اثر یعنی شوہر اول کے لئے حرمت اور دوسروں کیلئے حلت فوری ہے۔ ایک گھنٹہ کا بھی کوئی انتظار نہیں اور عائلی قانون اس کیلئے بھی نوّے دن تک کسی قسم کا اثر تسلیم نہیں کرتا۔

دوسری آیت کا ترجمہ۔ اے نبی جب تم عورتوں کو طلاق دو تو انکو طلاق دو عدت پر اور گنتے رہو عدت کو۔ اس آیت میں حکم یہ ہے کہ طلاق عدت کے وقت میں دی جائے تشریح۔ ایسے زمانہ میں طلاق دی جائے جس میں اس کے ساتھ مباشرت نہ ہوئی ہو۔ ایک اور آیت کا ترجمہ۔ اور طلاق والی عورتیں انتظار میں رکھیں اپنے آپکو تین حیض تک۔ اور انکے خاوند حق رکھتے ہیں ان کے ساتھ لوٹا لینے کا اس عدت میں اگر چاہیں سلوک سے رہنا۔

اس آیت میں قرآن حکیم نے مرد کی زبان سے طلاق کا لفظ نکلتے ہی اس بیوی کو "مطلقہ" کا نام دیکر یہ بتلا دیا کہ طلاق کا اثر اول یعنی شوہر کیلئے حرام ہونا فوراً قائم ہو گیا۔ البتہ دوسرا اثر کہ دوسرے شخص سے نکاح کر سکے اسکو عدت پوری ہونے پر موقوف کیا ہے نیز شوہر کو یہ حق دیا ہے کہ عدت کے دوران میں اپنی طلاق سے بشرائط رجعت کے موافق

رجعت کر لے۔ اگر طلاق اثر انداز ہی نہ تھی تو بیویوں کو مطلقات کا نام دینے اور شوہروں کو ردّ و رجعت کا حق دینے کے کوئی معنی نہیں ہوتے۔

آیاتِ قرآن متعلقہ طلاق کا مفہوم یہی ہے کہ طلاق کا اثر اول یعنی شوہر کیلئے قبل از رجعت حرام ہو جانا طلاق کے زبان سے نکلتے ہی شروع ہو جاتا ہے البتہ اثر دوم یعنی دوسروں کیلئے نکاح حلال ہونا عدت گذرنے پر موقوف ہے۔ عائلی قانون نوے دن پورے ہونے سے پہلے طلاق کا کوئی اثر تسلیم نہیں کرتا اسی وجہ سے ضمن (۴) میں ثالثی کونسل کو مصالحت کرانے کیلئے مامور کرتا ہے جو حرمت ثابت ہو چکنے کے بعد ان دونوں کو حرام ترغیب دینے کے مترادف ہے۔ اگر مصلحت سے مراد عائلی قانون کی نظر میں رجعت یا منسوخی طلاق ہے تو وہ بھی ہر طلاق میں نہیں ہو سکتی۔ صرف طلاق رجعی میں ہو سکتا ہے۔ جو صریح الفاظ طلاق کے ساتھ ایک یا دو مرتبہ تک دی ہو۔ اور جس طلاق میں بالکل رشتہ زوجیت قطع کرنے کے الفاظ بہ نیت طلاق کہے گئے ہوں: جیسے حرام بائن وغیرہ۔ اس میں رجعت یا مصالحت کا از روئے قرآن و سنت کوئی امکان نہیں۔ قرآن کریم میں جس مصالحت کا ذکر ہے وہ طلاق سے پہلے رفع نزاع کیلئے ہے تاکہ طلاق تک نوبت ہی نہ پہنچے۔ اور اس میں رعایت ہے کہ معاملہ صرف دونوں کے خاندان ہی تک محدود رہے۔ غیروں کی مداخلت نہ ہو۔

عائلی قانون نے اس کے بالکل برعکس طلاق ہو جانے کے بعد مصالحتی
کونسل کا کام شروع کیا ہے. اور اس میں کوئنین کے حکمین کا اپنی طرف سے اضافہ
کرکے وہ مصلحت بھی ختم کردی کہ زوجین کے نزاع میں کسی غیر کی مداخلت نہ ہو.
کیونکہ اس سے فریقین کی رسوائی اور نزاع بڑھ جانے کا امکان زیادہ ہے۔
دفعہ (۷) ضمن (۵) اگر طلاق کے اعلان کے وقت بیوی حملہ سے ہو
تو طلاق اس وقت تک موثر نہیں ہوگی جب تک (ذیلی دفعہ) مذکورہ
مدت یا مدت حمل جو بھی موخر ہوا ختم نہ ہو جائے۔
ضمن (۳) (۴) نصوص قرآن وسنت کی رو سے ایک شوہر کی حرمت اور دوسرے کیلئے حلت
اسی وقت شروع ہوتا ہے جس وقت الفاظ طلاق زبان یا قلم سے نکلے اور
اثر دوم عدت گذرنے پر موقوف رہتا ہے. پھر اثر دوم کیلئے قرآن کریم نے حاملہ عورت
کی عدت وضع حمل قرار دی ہے. خواہ کتنی ہی قلیل یا کثیر مدت میں واقع
ہو. اگر وضع حمل ہو جائے تو عدت ختم ہوگی. اور نکاح ثانی اس کیلئے
حلال ہوگیا. اور اسکی اولاد ثابت النسب وارث ہے مگر ہمارا عائلی قانون
کہتا ہے کہ ابھی تو اس دن تک طلاق موثر نہیں نہ یہ عورت اپنے طلاق
دینے والے کیلئے حرام ہے. نہ دوسرے شخص سے اس کا نکاح حلال ہے
اور جب نکاح جائز نہیں تو جو اولاد اس سے ہوگی وہ قانونی اولاد نہ ہونے

کے سبب وراثت سے محروم ہوگی۔ یہ کھلا ہوا تصادم ہے قرآن سے۔

دفعہ (۷) ضمن (۶) ایسی بیوی کیلئے جس کا نکاح دفعہ ھذا کے تحت مؤثر شدہ طلاق کی وجہ سے فسخ ہو چکا ہو کسی اور شخص سے شادی کئے بغیر اسی خاوند سے دوبارہ شادی کرنے میں کوئی امر مانع نہیں ہوگا۔ تاوقتیکہ ایسا فسخ نکاح تیسری مرتبہ مؤثر نہ ہو چکا ہو۔ قرآن وسنت کی رُو سے جب کسی شخص نے تین طلاقیں دیدیں تو وہ خود بخود فوراً مؤثر ہی ہوگئیں انکے بعد بغیر دوسری شادی کے آپس میں نکاح نہیں ہوسکتا۔ یہ قانون کسی بھی اسلامی فرقہ کی فقہ کے موافق نہیں کیونکہ جو حضرات تین طلاق کو ایک قرار دیتے ہیں انکے نزدیک بھی ایک طلاق تو فوراً ہو جاتی ہے اور اگر تین طلاقوں کو تین طہروں میں متفرق کردیا جائے تو تینوں طلاقیں ہوجاتی ہیں۔

# اسلامی طلاق اور عائلی قوانین

ماہنامہ ترجمان القرآن مئی سنہ ۱۹۶۲ء کے شمارے میں مولانا ابوالاعلیٰ مودودی سے سوال کیا گیا عائلی قوانین کے نفاذ کے بعد کوئی شخص اگر شریعت کے مطابق کسی قسم کی طلاق دے تو وہ واقع ہو جائیگی؟ متذکرہ صدر قوانین کی رُو سے تو طلاق کے نافذ ہو جانے کیلئے کچھ خاص شرائط عائد کر دی گئی ہیں۔ مندرجہ بالا سوال کے جواب میں مولانا نے فرمایا کسی حکومت کے قوانین سے نہ تو شریعت میں کوئی ترمیم ہو سکتی ہے اور نہ وہ شریعت کے قائم مقام ہو سکتے ہیں اس لئے جو طلاق شرعی قواعد کی رُو سے دیدی گئی ہو وہ عند اللہ اور عند المسلمین نافذ ہو جائیگی۔ خواہ ان قوانین کی رُو سے وہ نافذ نہ ہو۔ اور جو طلاق شرعاً قابل نفاذ نہیں ہے وہ ہرگز نافذ نہ ہوگی۔ خواہ یہ قوانین اسکو نافذ قرار دیں۔ اب مسلمانوں کو خود سوچ لینا چاہیئے کہ وہ اپنے نکاح و طلاق کے معاملات خدا اور رسول کی شریعت کے مطابق کرنا چاہتے ہیں یا ان عائلی قوانین کے متعلق کرنا چاہتے ہیں۔

# ضبطِ ولادت

ماہنامہ ترجمان القرآن ماہ مئی سنہ ۱۹۶۰ء میں مولانا ابوالاعلیٰ مودودی صاحب فرماتے ہیں کہ عزل کی اجازت میں جو چند روایات حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہیں انکی حقیقت بس یہ ہے کہ کسی اللہ کے بندے نے اپنی ذاتی حالات یا مجبوریاں بیان کیں۔ اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں سامنے رکھکر کوئی مناسب جواب دیدیا۔ اس طرح جو جوابات نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے حدیث میں منقول ہیں ان سے اگر عزل کا جواز نکلتا بھی ہے تو یہ ہرگز ضبط ولادت کی اس عام تحریک کے حق میں استعمال نہیں کیا جاسکتا۔ جسکی پشت پر ایک باقاعدہ خالص مادہ پرستانہ اور اباحیت پسندانہ فلسفہ کارفرما ہے۔ ایسی کوئی تحریک اگر آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں اٹھتی تو مجھے یقین ہے کہ آپ اس پر لعنت بھیجتے۔ اور اس کے خلاف ویسا ہی جہاد کرتے جیسا شرک و بت پرستی کے خلاف آپنے کیا۔ میں ہر اس شخص کو جو عزل سے متعلق آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کا غلط استعمال کرکے انہیں موجودہ تحریک کے حق میں دلیل کے طور پیش کرتا ہے خدا سے ڈراتا ہوں اور مشورہ دیتا ہوں کہ وہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلے میں اس جسارت سے باز رہے مغرب کی بے خدا تہذیب و فکر کی پیروی اگر کسی کو کرنی ہو تو سیدھی طرح اسے دین مغرب سمجھ کر ہی اختیار کرے۔ آخر وہ اسے عین خدا اور رسول کی تعلیم قرار دیکر خدا کا مزید غضب مول لینے کی کوشش کیوں کرتا ہے۔

اسلام جس طرح ضبط ولادت کی عمومی تحریک کو روا نہیں رکھتا اسی طرح قصدًا بانجھ بننے کی اجازت بھی نہیں دیتا۔ یہ کہنا غلط ہے کہ جان بوجھ کر اپنے آپ کو بانجھ کر لینا کوئی ناجائز کام نہیں ہے۔ یہ اتنا ہی غلط ہے جتنا یہ کہنا غلط ہے کہ آدمی کا خودکشی کر لینا جائز ہے۔ لیکن جو شخص اپنے آپکو خدا کا مملوک سمجھتا ہو اور یہ سمجھتا ہو کہ یہ جسم اور اسکی قوتیں اللہ کا عطیہ اور اسکی امانت ہیں اس کے نزدیک اپنے آپ کو بانجھ کر لینا ویسا ہی گناہ ہے جیسا کسی دوسرے انسان کو زبردستی بانجھ کر دینا یا کسی کی بینائی ضائع کر دینا گناہ ہے۔

خاندانی منصوبہ بندی اور ضبط ولادت کے موضوع پر الحق دسمبر سنہ ۱۹۶۵ء وجون سنہ ۱۹۶۹ء میں اور فکر ونظر میں اپریل سنہ ۱۹۶۵ء، نومبر سنہ ۱۹۶۵ء ستمبر سنہ ۱۹۶۸ء، اپریل سنہ ۱۹۶۹ء اور ترجمان القرآن سنہ ۱۹۷۱ء میں مقالات شائع ہوئے۔

# عائلی قوانین

ماہنامہ بینات اکتوبر ۱۹۶۵ء کے شمارے میں م۔ ا۔ ج۔ صاحب کا مقالہ "عائلی منصوبہ بندی کی افادیت" کے عنوان سے شائع ہوا جس کا سیاق و سباق مندرجہ ذیل ہے۔

پاکستان کے تقریباً ہر مذہبی ادارے اور مکتب فکر کے علماء نے اس منصوبہ اور قانون کو اسلام کے واضح احکام کے خلاف قرار دیا ہے۔ اہل علم کی تفصیلی بحثوں اور متفقہ فیصلوں کے نتیجے میں اسلامی احکام سے عائلی قوانین اور منصوبہ کی نا مطابقت اس حد تک واضح ہو چکی ہے کہ ملک کے قانون سازوں نے بھی اسکو تسلیم کیا۔ مغربی پاکستان کی صوبائی اسمبلی نے ان قوانین کی تنسیخ کیلئے سفارش کی۔ اور آخرکار قومی اسمبلی نے بھی اسکو قرآن و سنت کے مخالف تسلیم کر لیا۔ نومبر ۱۹۶۳ء میں اسمبلی کے اجلاس ڈھاکہ میں قائد ایوان نے اعلان کیا کہ یہ قوانین قرآن و سنت کے خلاف ہیں انکو قرآن و سنت کے مطابق بنانے کیلئے حکومت کی طرف سے آئندہ اجلاس میں ایک ترمیمی بل پیش کر دیا جائیگا۔

اس قانون کو منسوخ کرنے کے بل کے متعلق رائے شماری کے موقعہ پر اسمبلی کے ڈپٹی اسپیکر چودھری محمد افضل چیمہ نے اعلان فرمایا کہ اس ایوان

کی یہ متفقہ رائے ہے کہ عائلی قوانین بصورت موجودہ کتاب و سنت کے خلاف
ہیں۔ رائے شماری قوانین کی تنسیخ یا ترمیم کیلئے ہو رہی ہے۔ رائے شماری کے نتیجہ
میں ان قوانین کی ترمیم کا فیصلہ کیا گیا اور قرآن و سنت کے مطابق
ان میں ترمیم کرانے کیلئے ایک سب کمیٹی بنا دی گئی۔ جس نے اسمبلی
کے آئندہ اجلاس میں ترمیمی بل پیش کرنے کا اعلان کر دیا۔
مارچ جون اور اگست ۱۹۶۴ء میں اسمبلی کے اجلاس منعقد ہوئے
لیکن سب کمیٹی کی متفقہ اور مکمل رپورٹ قائد ایوان کو موصول ہو جانے
کے باوجود ترمیمی بل پیش نہ کیا گیا۔ جنوری ۱۹۶۵ء اسمبلی کا اجلاس
ڈھاکہ میں جب کمیٹی کی رپورٹ ایوان میں پیش کرنے کا مطالبہ کیا گیا
تو قائد ایوان کو اس اعلان میں کوئی جھجھک نہیں ہوئی۔ کہ رپورٹ
گم ہو گئی ہے پھر ایک قرارداد کے ذریعہ عائلی قوانین میں ترمیم
کے معاملہ کو مشاورتی کونسل کے مشورہ پر موقوف قرار دیا گیا۔ جس
کو تین ماہ کی مدت میں اپنی رپورٹ پیش کرنے کا پابند کر دیا گیا تھا
اس طرح یہ مسئلہ پھر کھٹائی میں پڑ گیا۔ اس کے بعد سے اب تک نہ کونسل
کا مشورہ سامنے آیا نہ اسکو اسمبلی میں زیر بحث لایا گیا۔ اور نہ ہی حکومت
کی طرف سے یہ واضح کیا گیا کہ ان قوانین میں ترمیم کا مسئلہ کس مرحلے سے گذر رہا ہے

اس مختصر روئیداد سے یہ ظاہر ہے کہ۔

(۱) علمائے اسلام متفقہ طور پر عائلی قوانین کو قرآن وسنت کے خلاف قرار دے چکے ہیں۔ (۲) عام مسلمان ان قوانین کی تنسیخ کے مطالبہ پر متفق ہیں۔

(۳) مغربی پاکستان اسمبلی انکے منسوخ کئے جانے کی سفارش کر چکی ہے۔

(۴) قومی اسمبلی دونوں (حزب اقتدار و حزب اختلاف) متفقہ طور پر ان قوانین کو کتاب وسنت کے خلاف تسلیم کر چکی ہے۔

(۵) صدر مملکت علما اور عوام کو یہ وعدہ دے چکے ہیں کہ عائلی قوانین کو اسلامی احکام کے مطابق بنانے کیلئے علما کے مشورہ سے ترمیم کی جائیگی۔

قرآن وسنت سے عائلی قوانین کی نا مطابقت پر اس اتفاق رائے کے بعد صدر مملکت یا قومی اسمبلی کی طرف سے ایک حکم یا قرارداد کے ذریعے اعلان کر دیا جاتا یہ قوانین چونکہ دستور کی ان حدود سے تجاوز ہیں جن کے ذریعے قرآن وسنت کے خلاف قانون سازی کی ممانعت کی گئی ہے اس لئے انکو قانونی حیثیت حاصل نہیں ہے۔ عائلی قوانین کا یہ حیثیت حاصل نہیں ہے۔ عائلی قوانین کی یہ حیثیت واضح ہو جانے کے بعد کہ وہ قرآن وسنت کے خلاف ہیں۔ ان پر اصرار ایک معصیت ہے۔

# شادی کے رجسٹریشن کا مسئلہ

ماہنامہ بینات کے فروری ۱۹۶۳ء کے شمارے میں عائلی قوانین شریعت کی روشنی میں شادی بیاہ کے رجسٹریشن کا مسئلہ" کے عنوان سے مفتی ولی حسن ٹونکی کا مقالہ شائع ہوا۔ اس میں دفعہ (۵) بیاہ شادیوں کی رجسٹریشن کے عائلی قوانین کی اس دفعہ کی رو سے یہ لازم کیا گیا ہے کہ (الف) ہر وہ نکاح جو شریعت کے مطابق کسی علاقہ میں عمل میں آئے۔ اس علاقہ کی یونین کونسل سے مقرر کردہ نکاح رجسٹرار کے پاس اس کا اندراج ضروری ہے۔

(ب) نکاح رجسٹرار کے سوا دوسرے شخص کے نکاح پڑھانے کی صورت میں نکاح خواں کو اسکی اطلاع نکاح رجسٹرار کو دینی ضروری ہے۔

(ج) اس حکم کی خلاف ورزی کرنے والے کو تین مہینے قید یا ایک ہزار روپے جرمانہ یا دونوں سزائیں ہو سکتی ہیں۔ عائلی قوانین نے نکاحوں کیلئے رجسٹری کو ایک لازمی شرط قرار دیا ہے۔ شرعی طور پر رجسٹریشن کا حکم معلوم کرنے کیلئے ضروری ہے کہ پہلے اس امر پر غور کیا جائے کہ شریعت محمدیؐ میں نکاح کی حقیقت کیا ہے۔ اور کس چیز سے نکاح وجود میں آتا ہے۔ امام محمد بن ادریس الشافعی فرماتے ہیں، اور نکاح ایک متعین مرد اور ایک متعین عورت ہی کے درمیان ہوتا ہے۔ اور اسی وقت

منعقد ہو جاتا ہے۔ کسی شرط وغیرہ کی بنا پر موخر نہیں ہوتا اور ہدایہ جو حنفی کی نہایت معتبر ترین کتاب ہے اس میں مرقوم ہے۔ نکاح ایجاب وقبول سے منعقد ہو جاتا ہے۔ ایسے دو لفظوں کے ساتھ جنکی تعبیر بصیغہ ماضی کی جائے اور مسلمانوں کا نکاح اس وقت تک منعقد نہیں ہوتا جب تک کہ دو گواہ آزاد عاقل و بالغ مسلمان موجود نہ ہوں۔ فقہ حنبلی کی مستند ترین کتاب مغنی ابن قدامہ میں ہے "شریعت میں نکاح عقد تزویج کا نام ہے نکاح کا رکن ایجاب وقبول جو مخصوص الفاظ ہوتا ہے، فقہا کرام کی ان تصریحات سے حسب ذیل امور معلوم ہوئے

(۱) نکاح ایک عقد ہے (۲) اس عقد کا رکن ایجاب وقبول ہے۔
(۳) نکاح کے انعقاد کے لئے گواہوں کا وجود شرط ہے (۴) گواہ عاقل بالغ اور مسلمان ہوں۔ (۵) اگر ایک عورت اور ایک مرد نے دو گواہوں کے سامنے ایجاب وقبول کر لیا تو نکاح فوراً منعقد ہو جائیگا
(۶) مندرجہ ذیل طریقے پر ایجاب وقبول ہو جانے کے بعد نکاح کا انعقاد کسی اور شرط پر موقوف نہیں ہوگا۔ نہ اس پر موقوف ہوگا کہ قاضی نکاح پڑھائے اور رجسٹر کر لے اور نہ کسی اور امر پر ہوگا۔

فاضل مقالہ نگار نے شریعت محمدیہ کی رو سے قرآن سے اور حدیث کی رو سے نکاح کی اہمیت کو اجاگر کیا۔ فقہا کے حوالہ جات بھی دیے

ہیں۔ اسلام میں نکاح کی اہمیت اس بنا پر ہے کہ وہ معاشرہ سے زنا بدکاری
کو ختم کرنا چاہتا ہے۔ اور فحش کی اشاعت برداشت نہیں کر سکتا ہے
یہی وجہ ہے کہ اسلام کے اندر زنا کیلئے سخت ترین سزا مقرر کی گئی ہے
شریعت اسلامی تو زنا کے چرچے کی بھی روادار نہیں۔ تہمتِ زنا کی حد
اسی کوڑے مقرر کی گئی کہ زنا کا چرچا بھی معاشرہ میں نہ ہو پائے
زنا کو مسلم معاشرہ سے ختم کرکے۔ اور اشاعت فاحشہ کا
کُلی طور پر انسداد کرنے کا یہی راستہ تھا کہ نکاح کو جس طرح
بھی بن سکے عام کر دیا جائے اور اسی پر پابندیاں کم سے کم کر دی جائیں
تاکہ نکاح کرنا ہر بالغ کیلئے آسان تر ہو جائے۔ مہر کی مقدار بھی شریعت
میں اسی لئے کم سے کم مقرر ہوئی ہے کہ کوئی شخص زنا کیلئے نکاح
کی استعداد نہ رکھنے کا عذر پیش نہ کر سکے۔ غرض شریعت مطہرہ
نے نکاح کرنے والوں کی ہر طرح ہمت افزائی کی ہے۔ سورۃ نور کی آیت
میں غیر شدہ (بیاہی) لوگوں کو نکاح کی ترغیب دی گئی ہے۔ افلاس کا عذر
کرنے والوں کو بشارت دی ہے کہ اللہ تم کو غنی کر دیگا۔

مسلمانوں کی تاریخ بتاتی ہے جب تک مسلمانوں میں نکاح کی آسانیاں تھیں
اور جب خود ساختہ رسوم وغیرہ نے لے لی اور نکاح ایک عام آدمی کیلئے گراں

ہوگیا تو ہر طرف حیا سوز مناظر نظر آنے لگے۔ اور فواحش کے ارتکاب کی کثرت ہوگئی مسلمان مجاہد قوم ہے اور جہاد اس کے ضمیر میں داخل ہے مجاہد قوم کیلئے افزائش نسل ضروری ہے۔ جس کا جائز راستہ نکاح ہی ہے اس لئے شریعت محمدیہ نے مسلمانوں کیلئے نکاح کو آسان سے آسان تر بنادیا اور ایک نکاح پر بس نہیں کیا۔ بلکہ چار بیوی بیک وقت رکھنے کی اجازت دی۔ امت مسلمہ کا متفقہ فیصلہ ہے کہ شریعت کا حکم جب مطلق بلاقید ہو تو اسکو مقید نہیں کیا جاسکتا۔ اب تک جو کچھ کہا ہے اس کا حاصل یہ ہے کہ۔

(۱) شریعت کی رو سے دو گواہوں کے سامنے ایجاب و قبول کرنے سے نکاح منعقد ہوجاتا ہے۔

(۲) شریعت میں نکاح رجسٹر یا نکاح فارموں کا سرے سے وجود نہیں

(۳) اسلام نے نکاح آسان سے آسان تر بنانے کی کوشش کی ہے۔

(۴) شریعت کے مطلق احکام کو مقید نہیں کیا جاسکتا

(۵) دینی احکام میں حتی الوسع آسانی مطلوب ہے

(۶) مہر کی کوئی پابندی نہیں۔

ان تصریحات سے بات بالکل واضح ہوجاتی ہے کہ نکاح کیلئے رجسٹری کی پابندی اور اس پر سزا دینا شریعت کے نقطہ نظر سے کسی طور صحیح نہیں

لیکن عائلی قوانین کے واضعین کو اس پر اصرار ہے تو زیادہ سے زیادہ اسکو وہ صورت دیں جو پیدائش یا موت کی اطلاع کو ہے۔ اور اسکو بھی جبر یا تعزیر کے بجائے ترغیب کے ذریعہ اچھی چیز کے فوائد بتائے جائیں تو لوگ جلدی قبول کر لیتے ہیں۔

رجسٹری کو ضروری قرار دیا تو اس سے بعض مفاسد کے پیدا ہونے کا اندیشہ ہے واضعین انکو بھی پیش نظر رکھیں مثلاً ایک مرد اور ایک عورت نے دو گواہوں کے سامنے ایجاب وقبول کر لیا تو شرعاً یہ نکاح صحیح اور قابل نفاذ ہے مگر عائلی قوانین کے واضعین کے نزدیک ان کا یہ فعل جرم ہے اور اس پر سزا مقرر ہے اس طرح قانون شرعی اور عائلی قانون کے درمیان تصادم کی ایک شکل پیدا ہو جاتی ہے۔ (۲) اسکے لازمی کر دینے سے فرضی رجسٹروں کا دروازہ کھل جائیگا اور رشوت کے بل بوتے پر بہت سے غلط اندراجات کر دئے جائیں گے (۳) ملک کی اسی فیصد آبادی ناخواندہ ہے جو رجسٹری کو ضروری نہیں جانتی۔ عام لوگ یہ جانتے ہیں کہ ایجاب وقبول سے نکاح ہو جاتا ہے۔ اب انکو رجسٹری وغیرہ کے چکر میں پھنسانا مناسب نہیں۔ جبکہ مذہب اسکو ضروری قرار نہیں دیتا۔ انتخابات میں ہی بنیادی جمہوریت کے ممبروں کے ضمیر کا امتحان ہو چکا۔ ایسے لوگوں کے حوالہ رجسٹری کے اختیارات دینے سے کوئی بعید نہیں کہ

معقول رقم لیکر ایسے لوگ فرضی نکاح کا اندراج کر دیں اور اس طرح شریف عورت کو غنڈے کے چکر میں پھنسا دیں۔

عائلی قانون میں نکاح رجسٹر نہ کرانے پر سزا کا تو ذکر ہے لیکن یہ واضح نہیں کیا گیا کہ ایسے نکاح جو رجسٹر نہ کئے گئے وہ عائلی قوانین کے واضعین کے نزدیک جائز ہوں گے یا نہیں۔ اگرچہ سزا ہی سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ نکاح تسلیم کر لئے جائیں گے تاہم قانون میں یہ بات صاف نہیں۔

# حقوق زوجین

## (۱) تعدد ازواج۔

ماہ مارچ اپریل سنہ ۱۹۶۳ء بینات میں مفتی محمد شفیع صاحب نے صدر ایوب خان کے مکتوب کے جواب میں ایک مکتوب لکھا جس میں لکھا کہ ازدواجی اور عائلی قوانین ہر قوم و ملت اپنا مذہبی شعار سمجھتی ہے۔ قرآن حکیم نے عائلی قوانین اور اس کے جزئیات کو بڑے اہتمام سے بیان کیا ہے۔ اسلامی ممالک میں جب تک قاضیوں کی عدالت قائم رہیں عورتوں پر شوہروں کے مظالم کا راستہ نہ تھا۔ انگریزی دور میں غیر اسلامی قانون اور پھر اس کے طویل ضابطہ کاروائی کی وجہ سے کسی مظلوم عورت کو دادرسی تک پہنچنے میں جو مصائب برداشت کرنے پڑتے ہیں انکی وجہ سے وہ شوہر کی پیدا کی ہوئی مصیبت کو آسان سمجھتی ہے۔ اس سلسلے میں سنہ ۱۹۳۶ء میں حکیم الامت اشرف علی تھانوی رح نے کوشش کی اور علماء عالم اسلام سے خط و کتابت کرکے مظلوم عورتوں کی بہتری کے احکام و مسائل ترتیب دے اور انکو حیلہ ناجزہ کے نام سے شائع کیا۔ اور اسمبلی میں پیش کرانے کیلئے کاظمی صاحب اسمبلی ممبر صاحب کے ذریعہ اسمبلی میں پیش کرایا جو کاظمی ایکٹ انفساخ نکاح کے نام سے آج تک جاری ہے مگر اس میں بھی ہندؤں کی مخالفت اور علم دین سے ناواقف مسلمانوں کی حمایت سے ایسی تبدیلیاں ہوگئیں

ہوگئیں جنکی وجہ سے بہت سی چیزیں خلاف شرع داخل ہوگئیں۔ اور ضروری شرائط چھوٹ
گئیں۔ حکومت پاکستان نے عائلی کمیشن مرتب کیا اس کمیشن میں صرف مولانا
احتشام الحق تھانوی رح کو لیا گیا۔ جس میں قرآن اور سنت کے بالکل
خلاف قوانین کی سفارش کی گئی جس میں مولانا احتشام الحق تھانوی رح
صاحب نے اختلافی نوٹ لکھا۔ ان قوانین کو علماء کی طرف سے احتجاج کے باوجود
نافذ کر دیا گیا۔ جو کہ قرآن وسنت سے مطابقت کے بجائے یورپ کے قوانین سے
مطابقت رکھتا[4]۔ اور تعجب ہے جو قوانین انگریزی دور میں نہ بن سکے وہ ہماری
حکومت نے ہمارے مذہب کے خلاف بنا دئے۔

عائلی قانون دفعہ ۶ تعداد ازدواج: کوئی شادی شدہ شخص اس آرڈیننس
کے تحت ثالثی کونسل سے پیشگی تحریری اجازت لئے بغیر دوسری شادی نہیں کریگا
اور نہ ہی مذکورہ منظوری حاصل کئے بغیر کی ہوئی شادی کو اس آرڈیننس کے تحت
درج رجسٹر کیا جائیگا۔ ذیلی دفعہ (۱) کے تحت اجازت حاصل
کرنے کیلئے درخواست شادی کی وجوہات بیان ہونگی آیا اس کیلئے موجودہ
بیوی یا بیویوں کی رضامندی حاصل کر لی گئی ہے۔ ۳۲۔ ذیلی دفعہ (۲)
کے تحت درخواست موصول ہونے پر چیئرمین درخواست دہندہ اور اسکی
بیوی یا بیویوں سے کہے گا کہ ہر ایک اپنا نمائندہ نامزد کرے۔ اور اس طرح
تشکیل شدہ ثالثی کونسل اگر مطمئن ہو کہ مجوزہ شادی منصفانہ ہے تو وہ

ایسی شرائط کے تحت جنہیں وہ مناسب خیال کرے مطلوبہ منظوری دے سکتا ہے

۴- درخواست کے فیصلے میں ثالثی کونسل اپنے فیصلے کی وجوہات قلمبند کریگی۔
اور کوئی بھی فریق مجوزہ طریق کار کے مطابق اور مقررہ مدت کے اندر مقررہ
فیس کی ادائیگی پر نگرانی کی درخواست پیش کر سکتا ہے۔ جو کلکٹر کو پیش
کی جائیگی اور اس کا فیصلہ قطعی ہوگا۔ اور اس کے خلاف عدالت
میں چارہ جوئی نہیں کی جائیگی - ۵- جو شخص ثالثی کی اجازت کے بغیر دوسری
شادی کریگا وہ (الف) مہر کی تمام واجب الادا رقم موجودہ بیوی یا بیویوں
کو ادا کریگا۔ خواہ وہ معجل ہو یا موجل جو عدم ادائیگی کی صورت
میں بطور بقایا جات مالیہ وصول کی جائیگی شکایت پر اثبات جرم کی صورت
میں قید محض جس کی میعاد ایک سال تک ہو سکتی ہے یا جرمانہ جو پانچ
ہزار روپیہ تک ہو سکتا ہے۔ یا دونوں سزاؤں کا مستوجب ہوگا۔

اس دفعہ کا منشا بظاہر ان مظالم کو دور کرنا ہے جو ایک سے زائد نکاح
کرنے والوں کی طرف سے انکی بیوی پر ظہور میں آسکتے ہیں۔ اس لئے اس دفعہ
کی رو سے دوسرا نکاح کرنے پر پابندی لگائی گئی۔

لیکن یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ صرف ایک بیوی رکھنے والے کیا اس ظلم
و جور کے مرتکب نہیں ہوتے یا ان کی مظلوم بیوی کو ظلم سے نجات دلانا ضروری
نہیں ہے۔ اگر ہے اور یقیناً ہے تو پھر جو اصول اس دفعہ میں اختیار کیا گیا ہے اس کا مقتضیٰ

یہ نہیں ہوگا کہ پہلا نکاح کرنے والے ہر شخص پر بھی یہی پابندی لگائی جائے کہ یونین کے چیئرمین کے سامنے اپنے نکاح کی ضرورت اور اسکی ذمہ داریوں کو انصاف کیساتھ پورا کرنے کی ضمانت پیش کرکے اجازت حاصل کرے بغیر کوئی اقدام نکاح کا نہ کرے اور پورے ملک میں کوئی شادی تمام دفتری مراحل طے کیے بغیر عمل میں آئے تو وہ قابل سزا جرم قرار دیا جائے۔

پیشگی خوف کی بنا پر کوئی قانونی پابندی عائد کرنا ضروری ہی سمجھا جائے تو ازدواج مکرر سے زائد اسکی ضرورت پہلے نکاح میں ہے کیونکہ ازدواج مکرر تو ہزاروں میں ایک کی نسبت رکھتا ہے۔ اور پہلا نکاح تقریباً سو فی صدی ہے اسی تناسب سے اسکی مظلومیت زیادہ ہے۔ یہ شادی پر یہ پابندیاں عملی طور پر ممنوع کردینے کے مترادف ہوں۔ یہ اسلام اور انبیاء علیہم السلام کی سنت پر کھلے طور پر اسلام پر گستاخانہ حملہ ہے۔ یہ بات بھی مخفی نہیں کہ جو لوگ تعدد ازدواج کو جرم سمجھتے ہیں انکے یہاں زنا جرم نہیں غیر محدود عورتوں کو داشتہ کے طور پر رکھنا جرم نہیں۔ وہاں پر پچھتر فی صدی بچے حرامی پیدا ہورہے ہیں۔ اسلام میں ایک سے زیادہ بیوی رکھنے کی اجازت ان لوگوں کو دی ہے جو ان کے حقوق عدل وانصاف کے ساتھ پورے کرسکیں۔ جو انصاف نہ کرسکیں انکو ایک نکاح پر اکتفا کرنا چاہیئے۔ جو ایک بیوی کے نان نفقہ کی بھی قدرت نہ رکھتا ہو اس کا اہل ہونے تک شادی نہ کرے۔

پھر ماہنامہ بینات ہی میں ماہ جون سنہ ۱۹۶۳ء کے شمارے میں عائلی قوانین کی دفعہ ۲ تعداد ازدواج کے بارے میں مفتی ولی حسن ٹونکی صاحب کا مقالہ شائع ہوا جس میں اس قانون کا متن درج کیا پھر اس کا خلاصہ لکھا جو یہ ہے ......

(۱) تعداد ازدواج پر پابندی عائد کر دی گئی۔

(۲) دوسری شادی کرنے کیلئے ضروری ہے کہ ثالثی کونسل سے تحریری اجازت حاصل کی جائے اور موجودہ بیویوں یا بیوی کی رضا مندی حاصل کی جائے۔

(۳) جو شخص بلا اجازت مزید شادی کرے گا اسکی بیوی یا بیویوں کو مہر دلوایا جائے گا۔ خواہ وہ اصلاً مہر معجل یا مؤجل ہو۔ نیز اس کو ایک سال قید یا پانچ ہزار روپیہ تک جرمانہ کی سزا دی جائیگی۔ یا دونوں سزائیں ایک ساتھ دی جائیں گی۔ علاوہ ازیں تیسری سزا اس کے حق میں یہ مقرر کی گئی کہ اس کا نکاح علاقہ کے رجسٹرار کے پاس درج نہیں کیا جائیگا۔ یعنی وہ نکاح قانونی نقطہ نگاہ سے مسلم نہیں ہوگا۔ سورہ نساء میں چار عورتوں سے بیک وقت شادی کی اجازت اللہ تعالیٰ نے دی ہے اور امت مسلمہ عہد رسالت سے لیکر آج تک اس پر متفق رہی ہے کہ چار بیویاں ایک شخص کے نکاح میں بیک وقت رہ سکتی ہیں۔ بعض علماء نے تو آیت پر غور کرنے کے بعد یہاں تک فرمایا ہے کہ چونکہ تعداد ازدواج کا حکم پہلے مذکور ہے اور ایک بیوی کرنے کا حکم ایک خاص حالت یعنی عدل نہ کرنے کی صورت میں ہے اس لئے تعداد ازدواج مستحب ہے۔

لھٰذا ایسے حکم پر جس کی تصریح قرآن کریم میں صاف صاف مذکور ہے۔ حکومت کو
پابندی عائد کرنے کا کسی قسم کا کوئی حق نہیں اس مقام پر حکومت اور اس کے حامیوں کی
طرف سے بطور عذر کہا جاتا ہے کہ ایک سے زائد بیویاں کرنے کا حکم کوئی ضروری
فرض اور واجب نہیں۔ صرف مباح ہے۔ اور مباحات پر بربنائے مصالح اگر حکومت
اسلامی پابندیاں عائد کرے تو اسمیں کیا قباحت ہے۔
سب سے پہلے ہمیں اس پر غور کرنا ہے کہ شریعت میں "مباح" کس کو کہتے ہیں
اسکی تعریف کیا کرتے ہیں۔ مباح تین قسم کے ہیں۔
(۱) ایسے افعال جن کے متعلق شریعت نے کسی قسم کا حکم نہیں دیا۔ نہ انکے
کرنے کے بارے میں اور نہ ہی نہ کرنے کے بارے میں ایسے افعال کو اصول فقہ میں مباح
الاصل کہا جاتا ہے۔ اور اس حالت کو اباحت اصلیہ کہتے ہیں۔
(۲) وہ افعال جن کے بارے میں شریعت نے خود بتلا دیا کہ تم کو اختیار ہے کہ انکو
کرو یا نہ کرو۔ ایسے افعال کو مباح شرعی کہا جاتا ہے اور اس حالت کو اباحت
شرعیہ کہتے ہیں۔ مثلاً ایک سے زائد بیویاں رکھنے کا حکم
کہ اس بارے میں شریعت نے کھول کر بتا دیا ہے کہ تمہیں اختیار ہے چاہے ایک
سے زائد بیویاں رکھو۔ یا نہ رکھو۔
ایک سے زائد بیویاں رکھنے کا حکم دوسری قسم میں داخل ہے۔ کیونکہ اس میں
خطاب الٰہی موجود ہے۔ ترجمہ آیت "تو اور عورتوں سے جو تم کو پسند ہوں دو دو

عورتوں سے اور تین تین عورتوں سے اور چار چار عورتوں سے نکاح کرو۔"
یعنی مسلمانوں کو اس آیت کے ذریعہ صاف اختیار دیدیا گیا ہے کہ وہ اپنی حسب
ضرورت دو تین چار عورتوں سے نکاح کر سکتے ہیں۔ اس سے زائد نہیں۔ لھذا
ایک سے زائد نکاح کرنا "مباح الشرع" کہا جاتا ہے۔ اور یہ اباحت شرعیہ کے
تحت داخل ہوگا۔ اب واضح ہے کہ حکومت کو صرف پہلی قسم کے افعال میں
تصرف کرنے کا حق حاصل ہے۔ یعنی حکومت اس قسم کے قوانین بنا سکتی ہے
کہ دائیں طرف چلو، بائیں طرف نہ چلو۔ یا فلاں کپڑا پہنو یا نہ پہنو۔ ہفتہ میں
دو روز گوشت نہ کھاؤ کیونکہ ان امور کی اباحت شریعت سے نہیں معلوم ہوتی
البتہ۔ دوسری اور تیسری قسم کے افعال میں حکومت کو پابندی لگانے کا کسی
قسم کا کوئی حق نہیں۔ کیونکہ شریعت کے کسی امر میں تبدیلی کا حکومت کو سرے
سے کوئی حق ہی نہیں

مفتی ولی حسن صاحب ٹونکی نے اس سلسلہ کی دوسری قسط ماہ جولائی سنہ ۱۹۶۳ء کے بینات
کے شمارے میں پیش کی ہے۔ کہتے ہیں کہ اس مضمون کو ایک اور طریقے سے سمجھنے
کی کوشش کیجئے۔ قرآن اور حدیث میں جس امر کا حکم دیا جاتا ہے اسکو
"ماموربہ" کہتے ہیں۔ ماموربہ چند اقسام پر ہے (۱) فرض (۲) واجب
(۳) سنت - (۴) مستحب (۵) حرام - (۶) مکروہ تحریمی - ۷ - مکروہ تنزیہی
(۸) مباح - فرضیت، وجوب۔ اور اباحت کو "جہات حکم" کہا جاتا ہے۔

انمیں سے کسی جہت کو بھی تبدیل کرنے کا کسی کو حق نہیں۔ خوب سمجھ لیجئے
جس طرح فرض اور واجب کو تبدیل نہیں کیا جاسکتا اسی طرح مباح کو بھی تبدیل
نہیں کیا جاسکتا اور کوئی اسلامی حکومت اس امر کی قطعاً مجاز نہیں کہ وہ کوئی
ایسی قانون سازی کرے جسکی بنا پر ان جہات میں سے کسی جہت پر بھی کوئی
زد پڑ سکے۔ پھر تعداد ازدواج کا حکم تو مطلق مباح بھی نہیں علامہ آلوسی صاحب
روح المعانی کی تشریح کے مطابق۔ ایک سے زائد نکاح کرنے کا حکم مستحب بھی
ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اولاً یہی حکم دیا ہے صرف ایک عورت سے نکاح کرنے کو
تو ایک خاص حالت یعنی عدل نہ کرنے پر موقوف رکھا ہے۔ مستحب ہونے کے
علاوہ۔ "تعداد ازدواج" پر اس حیثیت سے بھی غور کیجیے کہ عصمت وعفت ایک
مسلمان کا ضروری وصف ہے۔ قرآن وحدیث میں اسکی سخت تاکید ہے
اسلام ایسے معاشرہ کی تشکیل کرتا ہے جس کی اساس سر تا سر پاکیزگی اور پاک
دامنی پر ہے۔ وہ بدکاری کی راہوں کو ہر طرف سے مسدود کرنا چاہتا ہے۔ وہ نہ صرف
بدکاری بلکہ اسکی تہمت پر بھی سخت سے سخت سزائیں مقرر کرتا ہے۔ اور ظاہر ہے
اس عصمت وعفت کے حصول کا واحد ذریعہ صرف تعداد ازدواج ہے، اور جب
کوئی امر "مباح" کسی امر اخروی" کا ذریعہ بن جاتا ہے تو پھر مطلق مباح نہیں رہتا
بلکہ اس پر اسی امر اخروی کا حکم آجاتا ہے۔ جس طرح کہ ایک مباح شرعی اگر کسی امر

ممنوع کا ذریعہ بن جائے تو پھر وہ بھی ممنوع قرار دیدیا جاتا ہے۔
چنانچہ علامہ ابو اسحاق الشاطبیؒ مباحات کے احکام بیان کرتے ہیں ۔۔۔
مباح تین قسم پر ہے ۔ ایک وہ جو کسی ممنوع کا ذریعہ بن جائے ۔ اس حیثیت
سے اسکو ترک کرنا مطلوب ہوگا۔ (۲) وہ مباح جو کسی مامور بہ کا ذریعہ ہو جائے
یعنی جس مباح سے کسی امر اخروی میں امداد لی جائے ۔ جیسا کہ حدیث میں آیا ہے کہ صالح
شخص کیلئے پاک مال بہت عمدہ ہے ۔ بلکہ حدیث میں یہ بھی ہے کہ بیوی
کے ساتھ جماع کرنے میں اجر ہے اگرچہ وہ اپنی شہوت کو پوری کر رہا ہے کیونکہ اس
کے ذریعہ وہ حرام سے بچیگا ۔ اور اسکی مثالیں شریعت میں بکثرت موجود ہیں
کیونکہ یہ مامور بہ جب کسی مامور بہ کے وسیلہ بن گئے تو ان کا حکم بھی مامور بہ کا ہو گیا
(۳) اور ایک قسم مباح وہ ہے جو کسی امر کا ذریعہ نہ ہو یہ مباح مطلق کہلاتا ہے
اور جب یہ مباح کسی دوسری چیز کا ذریعہ ہوگا تو پھر اسی کا حکم اسپر لگایا جائیگا۔
اب ان نظائر کو بیان کیا جاتا ہے جن سے معلوم ہو سکے کہ اسلامی حکومت کو قطعاً
یہ حق حاصل نہیں کہ وہ احکام شرعیہ میں کوئی ادنیٰ سی تبدیلی کر سکے ۔
۔۔ حضرت عمر رضؓ نے ایک مرتبہ اپنے عہد خلافت میں حکم دیدیا کہ مہر کی مقدار چار
سو درہم سے زیادہ نہ ہو ۔ اس پر ایک بڑھیا نے انکو ٹوک دیا اور حضرت عمر رضؓ
کو اپنی غلطی تسلیم کرنی پڑی ۔ غور کا مقام ہے کہ حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ

خلیفہ راشد تھے۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انکی اقتدا کا حکم دیا ہے پھر
شریعت کی نظر میں مہر کی زیادتی کچھ پسندیدہ چیز بھی نہیں تاہم حضرت عمر رض کی
یہ تجدید درست نہیں سمجھی گئی۔

ارشاد ربانی ہے۔ اے ایمان والو اللہ تعالیٰ نے جو چیزیں پاکیزہ تمہارے لئے حلال
کی ہیں ان چیزوں کو حرام مت کرو۔ اور حدود سے آگے مت نکلو بیشک اللہ تعالیٰ
حد سے نکلنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔

اس آیت کریمہ کے ذیل میں علامہ ابو اسحاق الشاطبی رہ الاعتصام میں لکھتے ہیں
کیونکہ حرام قرار دینا قانون بنانا ہے اور قانون بنانے کا حق صاحب شرع کے علاوہ
کسی اور کو نہیں ہے۔ ان نصوص کی بناء پر فقہا نے کسی اسلامی حکومت کو کبھی اسکی
اجازت نہیں دی ہے کہ وہ مصالح عامہ کے پیش نظر خلاف شریعت کوئی قانون
بنائے۔ چنانچہ علامہ ابن نجیم مصری فرماتے ہیں جبکہ حکومت کا فعل عام
امور میں کسی مصلحت پر مبنی ہو تو وہ اس وقت تک نافذ نہیں ہوگا جب تک کہ وہ
شریعت کے موافق نہ ہو اور جو شریعت کے خلاف ہوگا وہ نافذ نہیں ہوگا۔
معمولی اور عام مسائل میں بھی سلطان (اسلامی حکومت) کو احکام اسلام سے تجاوز کا اختیار
نہیں چہ جائیکہ ایک آیت کے حکم کو تبدیل کیا جائے یا اس پر پابندی عائد کی جائے۔
نیز ماہنامہ ترجمان القرآن کے جولائی سنہ ۱۹۶۳ء کے شمارے میں مولانا ابو الاعلیٰ
مودودی کا مقالہ شائع ہوا۔ آج کل ایک گروہ یہ ثابت کرنے کیلئے ایڑی چوٹی کا زور

